



سلسلۂ نصابیات عثمانیہ — علوم جامعہ عثمانیہ

# خلاصۂ طبقات الارض ہند

مصنفہ

آرنسٹ ڈبلیو۔ ریڈن برگ۔ اے۔ آر۔ ایس۔ ایم + اے۔ آر۔ سی۔ ایس

مترجمہ

مولوی مرزا محمد علی بیگ صاحب ایم۔ اے (آکسن)

نائب ناظم محکمۂ جنگلات سرکار عالی

سنہ ۱۳۴۰ ف م سنہ ۱۳۵۰ ھ م سنہ ۱۹۳۱ ع

دار الطبع جامعہ عثمانیہ سرکار عالی حیدرآباد دکن

# فہرستِ مضامین

## خلاصہ طبقات الارضِ ہند

# خلاصہ طبقات الارض ہند

## دیباچہ

### جزیرہ نما و ماسوائے جزیرہ نما قطعات و نیز قطعات دریائے سندھ و گنگا

علم ارضیات کے نقطۂ نظر سے ہندوستان تین خطوں میں منقسم ہوتا ہے:۔
(۱) رقبۂ جزیرہ نما جس میں ایسے سلسلہ ہائے کوہ موجود نہیں ہیں جو حقیقی معنی میں قدیم حیاتی زمانے سے جدید تر ہوں۔
(۲) وہ خطہ جو نسبتۃً جدید سلسلہ ہائے کوہ (جو ثلاثی زمانے کے ہیں) ہمالیہ، بلوچستان اور برما پر مشتمل ہے اور
(۳) دریائے سندھ و گنگا کا بڑا اسیلابی میدان۔
یہ تقسیم سلطنتِ ہند کے موجودہ مشمولہ ممالک کی فطریاتی تاریخ سے قریبی تعلق رکھتی ہے۔
خطۂ جزیرہ نما میں فوقانی قدیم حیاتی یا جدید تر زمانے کے تمام احجار افقی ہوتے یا مقابلۃً

پست زاویوں میں مائل ہوتے ہیں۔ خاص قسم کا اختلال جس نے فوقانی قدیم حیاتی و زمانہ ہائے مابعد میں جزیرہ نما رقبہ کو متاثر کیا ہے مطوّل تقریباً مستطیل ایسے خلل گنڈ کی تشکیل کا باعث ہوا ہے جو ہندوستانی معدنی ذرائع کے لیے خاص طور پر مشہور ہیں چنانچہ ہندوستانی حوض ہائے زغال کی تشکیل اور ان کا تحفظ ان ہی کی وجہ سے ہوا ہے۔
جزیرہ نما رقبہ کا وسطی اور مغربی حصّہ وزندار، سیاہ، احجار برکانی کے ایک وسیع بارزہ پر مشتمل ہے جو "دکنی ٹراپ" کے نام سے مشہور ہے۔ وہ چپٹے چوٹی دار ایسے باصلطی لاوا کے جمع شدہ سیلاب سے بنے ہوئے ٹیلوں پر مشتمل ہے جو کھریائی زمانے میں ماتھب ہونے کے بعد قریب قریب غیر مختلل رہا ہے۔ مختلل گنڈ جن سے حوض ہائے زغال بنے ہیں نسبتہً چھوٹے رقبہ جات، خصوصاً جزیرہ نما خطّے کے مشرقی اور شمال مشرقی حصّے میں پائے جاتے ہیں۔ سوائے اس کے کہ ساحل کے بعض مقامات پر کھریائی اور ثلاثی طبقات کا ایک حاشیہ نظر آتا ہے۔ ان حوض ہائے زغال کے باہر جہاں کہیں جزیرہ نما رقبے کے احجار "دکنی ٹراپ" سے غیر مستور ہیں اکثر قدیم حیاتی یا اس سے قدیم تر زمانے کے ہیں۔ یہ مابعدی تہیں جو موجودہ ساحل کے قریب پائی جاتی ہیں جزیرہ نما رقبے کے محض رکازی بحری رسوب ہیں۔ جزیرہ نمائے ہند کے باقی حصّوں میں ایسی تہوں کی عدم موجودگی یہ ظاہر کرتی ہے کہ ہندوستان کا یہ حصّہ قدیم ترین ارضیاتی زمانوں سے ایک بڑا اعظمی رقبہ تھا اور کرۂ ارض کے قدیم ترین بری رقبہ جات کا ایک قطعہ تھا۔
جزیرہ نما رقبہ کے سوا دیگر رقبے کے احجار یعنی سلسلہ ہائے کوہ ہمالیہ، بلوچستان و برما کے بعض قدیم تر جزیرہ نما رقبے کے ذیلی حجری طبقات پر مشتمل ہونے کے علاوہ ایسے بحری رکازی طبقات کے متعدد اقسام پر مشتمل ہیں جو قریب قریب ہر ارضیاتی زمانۂ کمبری سے ثلاثی تک ہوتے ہیں۔ یہ رقبہ ثلاثی زمانوں کے آخر تک جبکہ کوہ ہمالیہ کا ابھار ختم ہو چکا تھا سمندر سے ڈھکا ہوا رہا۔
دریائے سندھ و گنگا کا بڑا میدان جو اس وقت بہایت مختلف جزیرہ نما اور ماسوائے جزیرہ نما رقبہ جات کو ملا دیتا ہے ایسے سیلابی فراش پر مشتمل ہے جو کوہ ہمالیہ کے تجزیہ سے زیادہ تر مستخرج ہوا ہے اور جس کے بہ سرعت اجتماع نے دریا کی شاخ کے ان تمام باقی حصّوں کو

آخرش مٹا دیا ہے جو اُس وقت بھی اِن دونوں رقبہ جات کے درمیان موجود تھے۔
ہندوستان کے ارضیاتی متحجرات حسبِ ذیل حصوں میں تقسیم کیے جاسکتے ہیں:-

حالیہ متحجرات
جدید ترین
نظامِ کوہِ سیوالک (جدید تر و فوقانی قریب ترجدید)
پیگو یا مینکرن نظام (تحتانی قریب ترجدید و کم جدید)
آغاز جدید
وسط حیاتی یا ثانوی
برمی اور فوقانی کاربن زا
تحتانی کاربن زا اور ڈیونی
سیلوری، کمبری اور ما قبل کمبری
قدیم ترین رسوب
بنیادی پرتیلا یا قدیمہ

اُس طریقے کی نسبت کچھ وضاحت کی جاتی ہے جس میں ارضیاتی تقسیم کے ہر دو زمانے قریب ترجدید اور کاربن زا کو دو جزو میں حسبِ صراحت بالا علیحدہ علیحدہ تقسیم کر کے اگلے اور پچھلے اُفقی طبقات سے ملا یا گیا ہے۔ اس سے یہ مراد نہیں ہے کہ ہندوستان میں ارضیاتی زمانوں کی تقسیم کرۂ ارض کے دوسرے حصّوں کے خلاف ہوئی ہے۔ اس کی وجہ یہ ہے کہ ارضیاتی اصطلاحات زیادہ تر رکازیاتی مقدمات پر۔ نہ کہ اُن مشہور واقعات پر جو کرۂ ارض کے طبیعیاتی ارتقا میں نمودار ہوئے ہیں مبنی ہیں۔ حالیہ ارضیاتی تحقیقات ایسے حقیقی درجے کو صحیح طور پر قائم کرنے کی طرف زیادہ رجوع ہے جو ان عظیم طبیعیاتی تغیرات کی وجہ سے اُس کو ارضیاتی درجہ بندی میں حاصل ہوا ہے تاہم یہ ضروری نہیں خیال کیا گیا ہے کہ سابقہ قائم شدہ ارضیاتی اصطلاحات کو ایسا بدلا جائے کہ وہ اسماء اِن ارضیاتی علامات کے مطابق ہو جائیں یہ ایک ایسا عمل ہوگا جو پریشانی کا باعث ہوگا۔ باوجود اس کے یہی وہ طبیعیاتی انقطاع ہیں جو ارضیاتی پیمایش کنندہ کے لیے کسی نئے ملک میں خاص طور پر مفید ثابت ہوتے ہیں ہندوستان

جیسے قطعۂ ارض میں جہاں ارضیاتی تحقیقات میں مقابلۃً کم ترقی ہوئی ہے ارضی تقسیم کے بڑے حصّے خاص کر بلحاظ طبیعیاتی انقطاعات ترتیب دیے گئے ہیں گو کسی خاص تہ کو وسطی قریب تر جدید یا وسطی کاربن زازمانے سے جدید تر یا قدیم تر بتانے میں عمُوماً دقت نہیں ہے تاہم بعض سیوالکی طبقات کو فوقانی قریب تر جدید یا جدید تر زمانے سے یا بعض تحتانی گونڈوانہ طبقات کے حصّوں کو فوقانی کاربن زا یا پرمی زمانے سے متعلق کرنے کے لیے بڑی بے اطمینانی پیدا ہوتی ہے۔ اسی لیے مقامی ناموں کا استعمال، جیسا کہ ابھی بیان کیے گئے ہیں، اس دقّت کو ایک حد تک رفع کرتا ہے۔ مگر چونکہ مقامی اصطلاحات کی کوئی مستقل تجویز جو تمام سلطنتِ ہند کے لیے کام میں لائی جائے موجود نہیں ہے اس لیے میں نے بڑے اقسام کی مصرحۂ بالا اجمالی فہرست سے ایسے ناموں کو خصوصاً اس وجہ سے کہ ہمارے معلومات کے ہر ارتقاء کے ساتھ مقامی نام یکے بعد دیگرے بین الاقوامی اصطلاحات سے بدلتے رہینگے، حذف کر دیا ہے۔ ایسے چند مقامی نام اس نوٹ کے مابعدی حصّوں میں بیان کیے جائینگے۔

---

# قدیمہ

(۱)

اصطلاح ”آرکین“[1] قدیمہ اگر اُن احجار کے لیے مختص کی جائے جو قدیم ترین بالیقین رسوب کے تحت واقع ہوتے ہیں تو یہ لازماً اُن بلوری پرتیلے احجار پر مشتمل ہوتی ہے جو مابعدی احجار کی ساخت سے بالکل جداگانہ حالات میں منجمد ہوئے ہیں۔ یہ پرتیلے احجار کم از کم کرۂ ارض کی اُس وقت کی کچھ ابتدائی قشری حالت کو ظاہر کرتے ہیں جبکہ ابتدائی مُذاب مادّہ کی سطح سب سے پہلے منجمد ہونے لگی تھی۔

دنیا کے دیگر حصّوں کی طرح ہندوستان کا قدیمہ نظام زیادہ تر اُن احجار سے مرکب ہے جن کی ترکیب اور ساخت خاندان گرانیٹ یا عامیات کے متداخلہ احجار کے مشابہ ہے جو کہ فلسپار الومینا کے اور قلی یا چونے کے سلیکیٹ اور مختلف فولادی مگنیسی سلیکیٹ (Ferro magnesian silicate) مثلاً شبہیہ بعض اقسام ابرک یا کمتر بکثرت غیر آتشی کے دانہ دار مجموعات ہیں۔ یہ احجار مابعدی زمانے کے حقیقی متداخلہ اکثر اقسام گرانیٹ اور عامیات سے اس طرح فرق رکھتے ہیں کہ اِن کے اجزائے معدنی میں واضح متوازی ترتیب ہوتی ہے جس کی وجہ سے مشہور پرتیلی ساخت حاصل ہوتی ہے۔ اِن احجار کے نہ صرف معدن متوازی ترتیب رکھتے ہیں بلکہ اُن کا کل جسم اکثر جلد بدلنے والی ترکیب کے متوازی پرتوں میں ترتیب دیا جاتا ہے۔ ان کے بعض احجار میں فلسپار کم یا معدوم ہوتا ہے اور اس طرح وہ اقسام پرتیلے سے گذر کر بلوری ورقیلے ہو جاتے ہیں۔ اِس صنف کے عجیب ترین اقسام ملک اڑیسہ کے سلمنی ورقیلے ہیں جن کو ڈاکٹر واکر[2] نے ڈھونڈھ نکالا تھا اور ”کھنڈالیات“ سے نامزد کیا تھا [جس کے سلیے ہندوستان کی ارضیاتی پیمائش کی یادداشت کی جلد (۳۳) دیکھو] علی نمبر ۱

[1] Archaean  [2] Dr. Walker

وسطی ہند کے جنوبی ریؤا کے گرنڈ کی تہ، نیز سنگِ تامڑہ رکھنے والے مینگانیز دار ورقیلے اور پرتیلے ہیں جن کو مسٹر ایل۔ ایل۔ فرمر[1] نے ڈھونڈھ نکالا اور "گوڈوریات" سے نامزد کیا تھا۔ سنگ تامڑہ رکھنے والے ابرکی ورقیلے کے کئی بارزات ہیں۔ بعض وقت اس کا یقین نہیں ہوتا کہ یہ ورقیلے قدیمہ نظام کے حقیقی ارکان ہیں یا بعض ابعدی معمولی رسوبی سلسلے کے متقلب نمونے ہیں۔

جہاں کہیں احجار شدید دباؤ اور اعلیٰ درجۂ حرارت کے متفقہ اثرات کے تابع ہوئے ہیں جیسا کہ نظام ہائے کوہ کے تیز ہم میلانیات کے پیچ و خم میں ظاہر ہوتا ہے یہ احجار ایک پرتیلی پٹے دار بلوری ساخت اختیار کرتے ہیں جس کی وجہ سے یہ قدیمہ پرتیلوں کے نہایت مشابہ بن جا سکتے ہیں خصوصاً اُس مقام پر یہ صورت اکثر واقع ہوتی ہے جہاں گرینٹی اور عامیائی متداخلات ان کے ساتھ ہم ورق ہوئے ہیں۔ اس قسم کی بے اطمینانیوں کا تصفیہ عموماً اس طرح ہو سکتا ہے کہ کسی خطے کے بارزہ کی اُس مقام تک جانچ کی جائے جہاں احجار کم متقلب ہوئے ہیں یا ان سے مشتبہ احجار کے طبقیاتی تعلقات کا دیگر ایسے احجار سے مقابلہ کر کے جو کسی اچھے واضح ارضیاتی نظام سے متعلق ہیں مشاہدہ کیا جائے۔ ملکِ اُڑیسہ کے احجار "کھنڈالیات" کے متعلق ان دونوں طریقوں میں سے کوئی بھی کارآمد نہیں ہوتا ہے اس لیے ہمارے موجودہ معلومات کے لحاظ سے ان کا حقیقی درجہ کچھ مشتبہ رہ جاتا ہے گو کہ باقی دیگر شہادت اِن کو قدیمہ نظام کے ارکان میں شمار کرنے کے لیے مدد دیتی ہے۔

ہندوستان کی ارضیاتی پیمائش میں احجار قدیمہ (نظام) کے تین مشہور اقسام شناخت کیے گئے ہیں۔ یہ حسب ذیل ہیں: **بنگالی پرتیلا** (جس کے لیے **اولڈھم**[2] کی مرتبہ یادداشت متعلقہ ارضیاتی پیمائش ہند کی جلد اول بابت سنہ ۱۸۵۹ء دیکھو)۔ **بندیلکھنڈی پرتیلا** (جس کے لیے **میلیٹ**[3] کا رسالہ متعلقہ ارضیات ہند بابت سنہ ۱۸۷۹ء کا صفحہ (۱۰) دیکھو) اور **نیلگری یا پہاڑی پرتیلا** (جس کے لیے کنگ[4] کی یادداشت متعلقہ ارضیاتی پیمائش ہند بابت سنہ ۱۸۸۰ء کی جلد (۱۶) کا صفحہ (۱۲۵) دیکھو)۔

---

[4] King [3] Mallet [2] Oldham [1] Mr. L. L. Fermor

مختلف ترکیب اور واضح پٹے دار ساخت سے بنگالی پرتیلا ممیّز ہے۔

**بنگالی پرتیلا**

اس میں واضح غیر مشابہ ترکیب کی پرتیں باری باری سے بہ سُرعت بدلنے والی اکثر ظاہر ہوتی ہیں جن میں سے بعض پرتیلے گرانیٹ اور عامبات کے صفات ظاہر کرتی ہیں بخلاف اس کے بعض زیادہ تر دیگر ورقیلے اقسام کی خلقت کی ہوتی ہیں۔ ورقیلے اقسام بے شمار ہیں جن میں گاری، ابرکی اور ہارن بلینڈی ورقیلے، تامڑہ، میگنیٹائیٹ (Magnetite) اور سلمنی رکھنے والے نیز مینگانیزی پرتیلے اور ورقیلے اقسام مثلاً سالبقہ بیان کیے ہوئے کھنڈالیات اور کوڈوریات اور کئی دیگر اقسام شامل ہیں۔

**بند ملکھنڈی پرتیلا**

اس کے مخصوص رقبے میں بند ملکھنڈی پرتیلا مخصوص بھازی رنگ کے ایک دبیز گرانیٹ کی شکل اور ترکیب کا عموماً ہوتا ہے۔ یہ کسی وقت ہندوستان کا قدیم ترین پتھر تصور کیا جاتا تھا۔ اس وقت جبکہ پرتیلے، متقلبہ رسوب کی طرح تصور کیے جاتے تھے یہ خیال کیا جاتا تھا کہ ان کا بلوری بعد اپن درجۂ تقلّب اور اسی وجہ سے احجار کی قدامت سے متعلق ہے۔ چونکہ قشرِ ارض کے قدیم ترین احجار کو ایسے نمونوں پر مشتمل ہونا چاہیے جو اس کی ابتدائی ذوبی حالت سے سب سے پہلے واضح طور پر متجمّد ہوئے ہیں اس لیے یہ ظاہر ہے کہ قدیمہ ان احجار پر زیادہ مشتمل ہونا چاہیے جو کرۂ ارض کی موجودہ تاریخ سے، جس سے ہم واقف ہیں، جداگانہ حالات میں بنے ہیں۔ بند ملکھنڈی پرتیلا بلحاظِ خلقت و ترکیبِ حجری کسی متداخلہ گرانیٹ کے قریب قریب مشابہ ہوتا ہے مگر حقیقی گرانیٹی متداخلات سے بلاشبہہ بلحاظ وسعت رقبہ جس پر وہ پھیلا ہوا ہوتا ہے فرق رکھتا ہے۔ جبکہ قدیمہ احجار اولاً متجمّد ہوئے تھے تو اس وقت ابتدائی کرۂ ہوا میں وہ تمام پانی جو اب سمندر بناتا ہے بشکل بخار شامل تھا، نیز اُڑنے والے کلورائیڈز، کاربونک ترشہ اور آکسیجن کی بڑی مقدار جو مختلف جامد احجار میں اب جذب ہوگئی ہے شامل تھی۔ یہ خیال بالکل صحیح ہو سکتا ہے کہ اس ابتدائی کرۂ ہوا پر بے حد باڑھنے سے مواد ہائے مذاب بڑے رقبہ جات پر پھیل گئے ہوں اور تجمّد کے بعد گرانیٹی شکل

اختیار کر لی ہو جو مابعدی زمانوں میں قشرِ ارض کی تہوں میں ایسے ہی حالاتِ دباؤ اور درجۂ حرارت کے تحت بن سکی ہو۔ اس لیے یہ بالکل ممکن ہے کہ بعوض بنگالی پرتیلے سے قدیم تر ہونے کے بندیلکھنڈی پرتیلا پہلے سے متجمدہ احجار کے کسی ذیلی طبقہ پر قائم ہوا ہو۔ بنگالی پرتیلے میں پٹے دار ساخت کی زیادہ تر وجہ یہ ہے کہ سابقہ منجمد پرتیلوں یا رقیلوں کے درمیان احجارِ مذاب گھس گئے تھے۔ بعض ایسے متداخلات بندیلکھنڈی پرتیلے کے بہاؤ کے ہمعصر ہو سکتے ہیں۔ اس طرح بندیلکھنڈی پرتیلا بعوض اس کے کہ جزیرہ نمائے ہند کا قدیم ترین پتھر ہو بنگالی پرتیلے کے کم از کم بعض حصوں سے جدید تر ہو سکتا ہے۔

ہمارے موجودہ معلومات کا لحاظ کرتے اِن دونوں اقسام کے زمانی تعلقات صحیح طور پر بیان کرنا ممکن نہیں۔ باوجود اس کے یہ ظاہر ہے کہ یہ دونوں کرۂ ارض کے قدیم ترین احجار میں سے ہیں یعنی وہ جو ایسے سلسلے پر مشتمل ہیں جس کو اکثر ابتدائی یا بنیادی پرتیلا کہا جاتا ہے۔

جب کبھی بنگالی پرتیلا کسی دوسرے ارضیاتی سلسلے کے بارزہ سے متصل ہوتا ہے تو پچھلا طبقہ قریب قریب ہمیشہ اُن احجار پر مشتمل ہوتا ہے جو اس پرتیلے سے بھی بہتر موسمی اثر کا مقابلہ کرتے ہیں جس کا نتیجہ یہ ہے کہ وہ پرتیلا پست تر زمین پر واقع ہوتا ہے اور متصلہ سخت تر سلسلہ ٹیلوں کی شکل میں کھڑا رہتا ہے۔ جبکہ بنگالی پرتیلا بغیر کسی دوسرے ارضیاتی متحجرہ کے ایک وسیع خطّے پر پھیل جاتا ہے تو عموماً کچھ گول شکل کے ٹیلے بنانے کے قابل ہو جاتا ہے۔

جہاں کہیں اچھی وسعت کے گرانیٹی سے بنگالی پرتیلے کے اجزا بنتے ہیں تو وہ بڑی مقدار کے جمے ہوئے ڈھیپوں کے مخصوص مجموعات میں جو "طوریات" کے نام سے مشہور ہیں موسم پذیر ہوتے ہیں۔ اسی قسم کا موسمی تغیر بندیلکھنڈی پرتیلے میں بھی واقع ہوتا ہے۔ اس کے مخصوص رقبہ میں وہ خصوصاً ایک ایسے میدان پر مشتمل ہوتا ہے جو زیادہ تر سخت بندھیاچلی ریگ سنگ کی چٹانوں سے گھرا ہوا ہوتا ہے۔

## بندیلکھنڈ کی گاری رگیں

گار کی بڑی مستطیلی دیوار نما پسلیاں جو سی گار کی کئی ایل

طویل بڑی رگیں بناتی ہیں اِس میدان میں سے گزرتی ہیں۔ اور یہ رگیں ایسے ناہموار ٹیلوں کا باعث ہوتی ہیں جو ملک بندیلکھنڈ کے منظر میں بالکلیہ ایک مخصوص کیفیت ظاہر کرتے ہیں اور مصنوعی تالابوں کی تخلیق میں بڑی سہولتیں پیدا کرتے ہیں۔

**بنگالی اور بندیلکھنڈی پر تیلے کی وسعت**

اس شکل کے پر تیلے کا مخصوص رقبہ شمالی ہند میں تحتانی بندیلکھنڈ ہے۔ بنگالی پر تیلا ممالک بہار، منبھم، اڑیسہ، ریوا، صحرائے دھار اور گجرات میں بڑے سطوح پر پھیلا ہوا ہے۔ جنوبی ہند کے متعلق، مطبوعہ بیانات سے جہاں تک اخذ کیا جا سکتا ہے، یہ معلوم ہوتا ہے کہ ورقیلے پر تیلے جن کو کرناٹکی پر تیلا یا سیلی پر تیلا بیان کیا گیا ہے بنگالی پر تیلے کی شکل وشباہت سے مطابقت رکھنا ظاہر ہوتا ہے۔ بخلاف اس کے بندیلکھنڈی پر تیلے کی شکل و شباہت اُس ضخیم گرانیٹی سرخ پر تیلے کی یاد دلاتی ہے جو جنوبی ہند کی اونچی زمین میں زیادہ تر پھیلی ہوئی ہے۔ اور مختلف ناموں سے مثلاً بالا گھاٹی یا موسوری پر تیلا مشہور ہے۔ اس کے مشرقی حدود رودِ پالار سے کرشنا تک گھاٹ کے کنارے کے ساتھ تقریباً برابر برابر ملے ہوئے گذرتے ہیں۔ اور اسی قسم کا پر تیلا شمالی ارکاٹ میں کڑپہ سب ڈویژن اور ضلع بلاری کے مشرقی حصے میں جہاں گار کی ضخیم رگیں بندیلکھنڈی پر تیلے کی طرح اس میں سے گذرتی ہیں۔ نیز ضلع کرنول میں اور وہاں سے ریاست حیدرآباد کے تمام مشرقی حصہ پر رودِ گوداوری کی بلند تر رسائیوں تک خاص طور پر ترقی یافتہ ہے تمام جنوبی ہند میں اس کو زیادہ تر تعمیر کے کام میں لایا جاتا ہے۔ چنانچہ شہر وجیا نگر کی عمدہ عمارات خصوصاً موسوری پر تیلے سے تعمیر کی گئی ہیں۔

**ہمالیہ کا وسطی پر تیلا**

کوہ ہمالیہ کے وسطی پر تیلے کا کم از کم کچھ حصہ زمانۂ قدیمہ کا ہی مگر حالیہ پیمائش میں ثلاثی زمانے کے استداخلہ گرانیٹ سے ہمیشہ بالیقین تمیز نہیں کیا جا سکتا ہے، نہ محصلہ بیانات یہ بتانے کے لیے کافی ہیں کہ اس میں بندیلکھنڈی پر تیلے یا بنگالی پر تیلے کی شکل وشباہت خاص طور پر زیادہ ظاہر ہوتی ہے خطۂ برما اور میلایا (Malay) کے بنیادی پر تیلے کے متعلق ہمارے یہ معلومات اس سے اور کمتر ہیں گو یہ نظام وہاں بھی نمودار ہوا ہے۔

وہ پرتیلے بھی جو دکن کے بعض مشہور ٹیلے مثلاً نیلگری، پالنس اور شیوراۓ بناتے ہیں سوائے اس کے کہ ان کے بارزات بڑے بڑے ہوتے ہیں احجار متداخلہ سے تقریباً مشابہ ہوتے ہیں۔ یہ پرتیلے مخصوص گہرے بھورے سے سیاہ رنگ کے گرابیٹی احجار ہیں اور

**نیلگری پرتیلا**

ڈاکٹر کنگ[1] انجہانی نے جو اس سلسلۂ احجار کے لیے "نیلگری یا پہاڑی پرتیلے" کا موزوں و مناسب نام تجویز کیا تھا جزیرہ نمائے ہند کے دیگر احجار سے ان کے فرق کو سب سے پہلے شناخت کیا تھا۔

یہی پتھر شہر مدراس کے قریب نیز آڑلیہ کے خراج گذار محال میں اور اضلاع گنجام و اسحاق ٹپن میں بھی نظر آتا ہے۔ ان احجار کے مشہور صفات ان کا سیاہ رنگ اور ہٹیلے معدن (خصوصاً میگنیسیا کے سلیکیٹ) کا دائمی وجود ہے۔ ان میں بسا اوقات تامڑہ بھی شامل رہتا ہے۔ بعض اقسام میں گار شامل اور بعض میں نہیں رہتا ہے۔ لیکن گار کی بڑی مقدار ہونے پر بھی اس معدن کا رنگ گہرا نیلگوں ہوتا ہے جو اس پتھر کی عام سیاہ رنگت کو موثر نہیں کرتا ہے جس کی وجہ سے گار رکھنے والے احجار کے زیادہ تر معروف اقسام مثلاً معمولی گرانیٹ اور عامیات سے زیادہ مختلف شکل ظاہر ہوتی ہے۔ نیلگری یا پہاڑی پرتیلے کے زیادہ وزندار اور کم تر سلیکائی اقسام احجار کی اس صنف سے متعلق ہوتے ہیں جو "ناروِیات" (Norites) کے نام سے مشہور ہیں بخلاف اس کے زیادہ سلیکائی اقسام کی ترکیب عامیات اور گرانیٹ کے قریب تر ہوتی ہے جن سے وہ باوجود اس کے میگنیسیا اور فیرس آکسائیڈ کے غیر معمولی زیادہ فیصدی مقدار اور ہٹیلے معدن کے وجود سے تمیز کیے جاتے ہیں۔ یہ معدن اُن احجار سے مختص ہے جن میں سلیکا کی فیصدی مقدار کم ہوتی ہے مگر یہ نہایت سلیکائی احجار کے معمولی اقسام مثلاً کثیف گرانیٹ یا عامیات میں عموماً موجود رہتا ہے۔ ہٹیلا معدن رکھنے والے ان احجار میں سے وہ نمونے جو ترکیب میں کسی گرانیٹ کے نہایت قریب ترین ہوتے ہیں ان کو مسٹر ٹی۔ ایچ۔ ہالینڈ[2] نے چارنکیات کے نام سے موسوم کیا ہے کیونکہ جاب چارنک[3] جو شہر کلکتہ کا بانی ہے اُس کے مقبرے کا پتھر اسی پتھر کی

**چارنکی**

[1] Dr. King [2] Mr. T. H. Holland [3] Job charnock

چٹان سے بنا ہوا ہے۔ اس کی خوشنما دانہ دار شکل اور سیاہ رنگ کی وجہ سے اس مال کی قدر آرائشی پتھر کے لیے کی جاتی ہے۔

**بنگالی غیر عمودی پتھر**

نیلگری پر تیلے کے قریب قریب ترکیب رکھنے والے اور شاید اسی ارضیاتی نظام سے متعلق بنگال کے غیر عمودی پتھر ہیں۔ یہ نام ان کو اس لیے دیا گیا ہے کہ یہ زیادہ چونا رکھنے والے فلسپار اقسام سے جو غیر عمودی معدن سے تعلق رکھتے ہیں مرکب ہیں۔

جنوبی ہند کے بعض حصوں میں وہ احجار جو نیلگری پر تیلے کے ہمشکل سمجھے جاتے ہیں خمیدہ اور منقلبہ رسوبی تہوں میں (جو سلسلۂ دھاڑ واڑ سے مطابقت رکھتے ہیں) گھسے ہوئے بیان کیے جاتے ہیں۔ یہ پچھلا طریقۂ شناخت جو درجۂ تقلب کی وجہ سے ہوا ہے قابل بحث ہے اس لیے ممکن ہے کہ یہ احجار بنگالی پر تیلے کے درقیلے نمونے ہوں۔ مزید براں اگر یہ خمیدہ تہیں بلاشبہ دھاڑ واڑی زمانے کی بھی تھیں تب بھی یہ امر ثابت کرنے کے لیے کافی نہیں ہے کہ ظاہری متداخلہ حجر جدید تر ہے۔ ان قدیم پیچ و خم کے عمیق ترین حصوں میں جامد احجار میں کچھ سیالی پن حاصل ہونا اور ان کا ایک دوسرے پر ردِ عمل کرنا معلوم ہوتا ہے جس کی وجہ سے تقلبِ اتصالی کی طرح اثرات گو کہ ان میں کوئی حقیقی تداخل نہ ہوا ہو نمایاں ہوتے ہیں۔ جنوبی ہند میں جہاں ہوسوری پر تیلا جو کہ بندیلکھنڈی پر تیلے کا ایک مقامی نمونہ ہے نیلگری پر تیلے سے متصل واقع ہوتا ہے تو کچھ شہادت ان دونوں کے قریب قریب ایک ہی زمانے کے ہونے کی نسبت ظاہر ہوتی ہے۔ بخلاف اس کے ہمارے پاس ایک دوسرے پر طبقیاتی برنہادگی کی صریح شہادت یہ ثابت کرتی ہے کہ احجار دھاڑ واڑ جو قدیم ترین رسوبی نظام کے مقامی نمونے ہیں ہوسوری پر تیلے سے جدید تر ہیں۔

گو اس طرح تحقیقات ابھی مکمل نہیں ہوئی ہے یہ خیال کرنے کی کافی وجہ ہے کہ نیلگری پر تیلا نظامِ قدیمہ کا ایک ایسا رکن ہے جو بندیلکھنڈی پر تیلے کے ہمعصر یا کچھ اس سے جدید تر ہے۔

پس ہند کے قدیمہ زمانے کے تین مشہور اقسام ذیل میں بشکل تختہ درج کیے جا سکتے ہیں:۔

نیلگری یا پہاڑی پر تیلا جس میں سیاہ رنگ کے ہٹیلوی گرانیٹ یا

گرینو لائیٹ (''چارنکیات'') اور دیگر سیاہ رنگ کے متداخلہ شکل کے بلوری احجار ہیں جن میں گار موجود اور معدوم ہوتا ہے مگر ہٹیلا معدن بکثرت واقع ہوتا ہے اور بنگال کے غیر عمودی پتھر بھی شامل ہیں۔

بندیلکھنڈی پرتیلا جس کے ساتھ بالاگھاٹی یا ہوسوری پرتیلا اور دیگر گرانیٹی پرتیلے شریک ہیں۔

بنگالی پرتیلا جن میں ورقیلی اور پٹے دار پرتیلے، نیز تقلبی شکل کے اور مشتبہ الاصل مختلف احجار مثلاً کھنڈالیات سیلم کی لوہے کی کچدھاتیں وغیرہ شامل ہیں۔

# قدیم ترین نظام ہائے رسوبی

کرۂ ارض کے ابتدائی قشر کے تجمد کے بعد جس سے موجودہ احجارِ قدیمہ بنے ہیں ایک زمانہ ایسا ہونا چاہیے جب کہ درجۂ حرارت کافی طور پر اتنا گھٹ گیا تھا کہ بخارات جو ابتدائی کرۂ ہوائی میں شامل تھے منجمد ہو کر سمندر بن گئے۔ اس واقعہ کے بعد یہ ممکن نہ تھا کہ قشرِ ارض کی حرارت چھوٹے محدود درجوں کے سوا وسیع تر درجوں میں بدل سکے بخلاف اس کے کرۂ ارض کے اندرونی جگرہ کا درجۂ حرارت آہستہ آہستہ گھٹنے لگا اور اِس وقت تک بھی گھٹ رہا ہے۔ زمین کے اندرون کی اس تدریجی تبرید کی وجہ سے اس کا جسم سکڑ گیا جس کی وجہ سے بیرونی قشر بھی اسی تناسب سے سکڑنے لگا۔ اور اس میں ٹیلے اور جھریاں پیدا ہوئیں۔ اس طرح جو ناہمواریاں شکلِ ارض میں پیدا ہوئیں رفتہ رفتہ زیادہ بڑھتی گئیں بالآخر بعض گونڈوں نے پانی کی اس قدر مقدار جذب کر لی کہ سمندر کی عام ہموار سطح بلند ترین ٹیلوں یا ابھار کے نیچے ہو گئی۔ اس طریقہ سے ابتدائی براعظم نمودار ہوئے اور چونکہ ان کی سطح میں کرۂ ہوائی عوامل کے اثر سے فوری تخفیف ہونے لگی اس لیے حقیقی رسوب سمندر کے قریبی حصوں میں جمع ہونے لگے۔ سمندر کی تدریجی تعمیق کی وجہ سے یہ اول ترین جمع شدہ رسوب سمندری سطح سے اونچے ہو گئے اور برہائے اعظم کے پھیلاؤ کا باعث ہوئے یہی وجہ ہے کہ عواملِ تعریہ نے جلد جلد ان کو ہٹا دیا پس اب تقریباً ہر جگہ یہ غائب ہو گئے ہیں مگر ان کے وہ حصے ایسے پیچ و خم میں لپٹے ہوئے باقی رہ گئے ہیں جو بعد میں زمین کے لہریانے سے سلسلہ ہائے کوہ کی تشکیل کے ساتھ ساتھ پیدا ہوئے تھے اس دباؤ کے باعث ان خمیدہ حصوں میں سے بعض اتنے عمیق

اور دبیز ہو گئے کہ عملِ تعریہ سے بچ رہے اور کاملاً منتقل نہیں ہوئے۔ یہی وجہ ہے کہ کرۂ ارض کے قدیم ترین رسوب نہایت دبے ہوئے تنگ ہم میلانیات میں تقریباً بالکلیہ محدود شدہ پائے جاتے ہیں۔ بنابریں ان کے بارزات کم و بیش متوازی تنگ لمبی پٹیوں کی شکل میں ظاہر ہوئے ہیں جیسا کہ جنوبی ہند کے خطۂ دھاڑواڑ میں خاص طور پر اچھی طرح نمایاں ہوتا ہے۔ ان ابتدائی ہم میلانیات کے عمیق ترین حصے ہی بالخصوص وہ جن میں حرارت اور دباؤ کے متفقہ اثرات سے شدید ترین درجۂ تقلب پیدا ہوا ہے اس طرح محفوظ رہ گئے ہیں اور چونکہ یہ عملِ تقلب ناری متداخلہ مواد کے اتصالی اثرات سے اکثر اور بڑھ گیا ہے اس لیے ایک بلوری شکل و شباہت پیدا ہو سکتی ہے جس کو چند قدیمہ پرتیلوں کے اشکال سے تمیز کرنا بعض وقت نہایت مشکل ہو جاتا ہے۔

ہند کے قدیم ترین رسوبی نظام کے مشہور ترین احجار میں سے چند بیان کیے جا سکتے ہیں: دموی ورقیلے، مقناطیسہ رکھنے والے ورقیلے، اور دموی اور مقناطیسہ کی ضخیم تہ مینگانیزی کچدھاتی ضخیم تہ، کم و بیش متغیرہ برکانی تہ کے کئی اقسام جو زیادہ تر بنیادی ہیں، سنگیے ورقیلے جو غالباً منقلبہ برکانی بہاؤ یا متداخلہ سلوں کے حالات ظاہر کرتے ہیں، نہایت درجہ سیگنیسی احجار کے مختلف اقسام مثلاً بلغمی ورقیلے، سپنیلا چونا پتھر، باسن پتھر، نہایت بلوری چونا پتھر و ڈولومیات جو ایسے کثیفی پرتیلوں اور غیر آتشی اقسام گرینولائیٹ میں داخل ہو جاتے ہیں جو گرینٹی متداخلات کے شریک رہنے سے منقلبہ ماحصل کی طرح ظاہر ہوئے ہیں۔

اس قدیم رسوبی سلسلے کے منفردہ بارزات عموماً ان احجار کی ہر ایک قسم پر مشتمل نہیں ہوتے مگر ان میں کافی اقسام ہمیشہ جمع رہتے ہیں جو اس مجموعہ میں اس کی مخصوص شکل و شباہت پیدا کرتے ہیں۔ اس مجموعہ کا زیادہ تر حصہ اقسام سلیٹ کے بڑے دل پر عموماً مشتمل ہوتا ہے جو مختلف قینچیلا دار اقسام سلیٹ اور نیم بلوری ورقیوں سے مخصوص ابرکی ورقیلوں تک ہر درجہ کو ظاہر کرتا ہے ان میں اکثر اندلسی اور سنگ ہائے تامڑہ ترقی پاتے ہیں۔ جب سلیٹ ذرا سے متغیر ہوتے ہیں تو جزیرہ نمائے ہند کے کمتر قدیم بعض سلسلوں مثلاً نظام کڑپا سے بآسانی تمیز نہیں کیے جا سکتے ہیں۔ مگر یہ احجار بڑے بڑے رقبہ جات پر اکثر متبدلہ ورقیلی شکل و شباہت ظاہر کرتے ہیں جن میں

کچھ تقلبی عمل نمایاں ہوتا ہے جو کڑپا زمانے کے احجار میں اگر نظر آسکے تو بالکلیہ محض مقامی ہوتا ہے۔

قدیم ترین رسوب کے بارزات میں گرانیٹی متداخلات بڑے بوں سے پتلی رگوں تک مختلف مقدار میں اکثر ظاہر ہوتے ہیں۔ بعض تپلے ورق دار ابرکی ورقیلے ایسے معلوم ہوتے ہیں کہ وہ متداخلہ گرانیٹی مواد کے تپلے ریشوں سے بھرے ہوئے ہیں اُن کے اس طرح کے اجتماع سے فوری کسی پر تپلے کا خیال ہوتا ہے۔

ایسے نمونے نیز نہایت بلوری کثیفی پر تپلے اور غیر آتشی گرینولائیٹ جو حرکی اور انفعالی تقلب کے متفقہ اثرات سے غالباً حاصل ہوئے ہیں نیز نہایت بلوری ابرکی ورقیلوں کے بڑے بارزات کا وجود اُن کیفیتوں سے ہے جو حقیقی قدیمیہ احجار اور تبدلہ رسوب کے درمیان تمیز کرنے میں پریشانی پیدا کرتی ہیں۔ بہرحال ایسے نظائر دیکھے گئے ہیں جہاں نہایت متقلبہ اور کچھ کمتر متقلبہ احجار کے بارزات کے درمیان بالراست تعلق کا پتہ چل سکتا ہے۔ اس صورت کا خاص دلچسپ مقام وہ کمربند ہے جو مشرق سے مغرب تک شہر بدنا پور کی قربت سے ناگپور تک پھیلا ہوا ہے۔ چھوٹے ناگپور میں اس بارزہ کے مشرقی حصے میں یہ سلسلہ غیر متقلبہ اقسامِ سلیٹ، ریگ سنگ اور چونا پتھر پر مشتمل ہے جو کم زاویوں پر مائل ہیں اور ایک وسیع رقبہ پر پھیلے ہوئے ہیں۔ اس سے اور مغرب کی جانب شہر رائے گڑھ اور بالا گھاٹ کی طرف اس کے بارزات عموماً تنگ ہم سیلانی ساخت کے ہوتے ہیں ضلع بالا گھاٹ میں ورقیے اور ضلع ناگپور میں اقسام کے ورقیلے اور پر تپلے غیر متقلبہ اقسامِ سلیٹ کی جگہ بتدریج لے لیتے ہیں۔

**ٹپے دار شیب** اس نظام کے مختلف احجار میں یگانیز کچدھات کی ضخیم اور لوہے کی کچدھات کی ضخیم تہیں مشہور ترین ہیں۔ اسی قسم کے احجار نابعدی کڑپہ کے بعض حصوں میں واقع ہوتے ہیں مگر اتنے ضخیم مجموعات میں ہرگز نہیں ہوتے۔ خوشنما رنگ دار ٹپے دار اقسامِ شیب قدیم ترین رسوب کے مشہور ترین احجار میں سے ہیں مگر یہ کڑپہ کے مابعدی احجار میں مساوی طور پر اچھے ترقی یافتہ ہیں۔ بلوری چونا پتھر جو آرائشی بے نظیر عمدہ پتھر بنائے ہیں

اس قدیم ترنظام کے نہایت مشہور اقسام ہیں۔
گو اس قدیم نظام کے ریگ سنگ یا گار یے متحجر امواد کی تقسیم کرکر
کے اول ترین ماحصل ہیں تاہم ابتدائی پرتیلے کے اجزائے معدنی کی علٰحدہ علٰحدہ تقسیم
جو مابعدی زمانے کے ریگ سنگ کی طرح ہوتی ہے اور جو عمل تعریہ کے مختلف
دور کے نتائج کا عموماً اظہار کرتی ہے اُن میں ظاہر نہیں ہوتی۔ اس لیے یہ اکثر کسی حصاریہ
کی خلقت کے ہوتے ہیں اور عموماً زیادہ فلسپاری مواد پر مشتمل ہوتے ہیں بعض
صورتوں میں فلسپار من بعد اتنا متحجر ہو جاتا ہے کہ محض گار کے گُتھواں دانوں کا ایک مجموعہ باقی

**خم پذیر ریگ سنگ**

رہ جاتا ہے جس سے شہر کلیانہ کا عجیب و غریب خم پذیر ریگ سنگ مرکب ہے جو ریاست جینید میں دادری کے قریب واقع ہے۔

سنگھبم کے زیادہ وسیع طور پر پھیلے ہوئے مکشوفہ کے سوا باقی تمام مقامات میں جیسا کہ سابق ابھی ذکر کیا گیا ہے قدیم ترین نظام میں تنگ ہم میلانیات کے مجموعات کی ساخت ظاہر ہوتی ہے جس کسے قدیم ایسے سلسلہ ہائے کوہ کا محل وقوع ظاہر ہوتا ہے جن میں سے اکثر مسلسل عمل تعریہ کی وجہ سے جو زمانہ دراز سے واقع ہو رہا ہے اتنے زیادہ مٹ گئے ہیں کہ اُن کی جانگارانہ خصوصیت بالکلیہ مفقود ہوگئی ہے۔
محض کوہ اردلی میں نہایت واضح جغرافی شکل اب بھی ظاہر ہوتی ہے غالباً اس وجہ سے کہ اس سلسلۂ کوہ کا ابھار مابعدی زمانوں میں مکرر کچھ جدید طور پر واقع ہوا ہے۔
سلسلۂ کوہ اردلی ہی ہے جس میں ان احجار کے نہایت مختلف اقسام ظاہر ہوتے ہیں۔ یہ احجار مختلف اقسام میں جمع کیے گئے ہیں۔ (مثلاً ریالو، عجیب گڑھ وغیرہ)۔ اردلی بارزہ کا سلسلہ جو ملک گجرات میں واقع ہے سلسلۂ چمپانیر کے نام سے مشہور ہے۔ غالباً اسی سلسلہ کا دوسرا بارزہ کچھ اور مشرق کی جانب دریائے نربدا کے شمال میں شہر بانغ کے قریب واقع ہے۔ اس کے اور مشرقی جانب نربدا ندی کے بہاؤ کے اوپر اسی نظام کے بعض نہایت مخصوص بارزات شہر نرسنگا پور و جبل پور کی قربت میں ظاہر ہوتے ہیں۔ مشہور سنگ مرمر کی چٹانیں، جو پچھلے شہر کے قریب واقع ہیں اسی نظام سے متعلق ہیں۔ اس بارزہ کے مختلف

حصّوں کو مختلف نام مثلاً چندر ڈیپ، مجوُلی، لورا دیے گئے ہیں مگر یہ بھی سلسلۂ کوہِ اراولی کے حصّوں کے ناموں کی طرح محض مقامی شہرت رکھتے ہیں۔ یہ بارزہ ریوا میں سون ندی کے جنوب میں اور زیادہ پھیلا ہوا ہے۔ بہار میں کھڑگ پور کی پہاڑیاں بھی انہی احجار سے بنی ہیں جہاں سلیٹ کی تہیں جو ان میں شریک ہیں بکثرت برآمد کی جاتی ہیں۔ اس بارزہ کا بیان جو شہر دناپور سے ناگپور تک پھیلا ہوا ہے پہلے ہی کیا گیا ہے۔ ضلع بالا گھاٹ میں ان احجار کو چلپی گھاٹی سلسلے کے نام سے بیان کیا گیا ہے۔ ان ہی احجار کا اور ایک بارزہ علاقہ لینشر میں پایا جاتا ہے۔ جنوبی ہند میں ان بارزات کی ایک بڑی تعداد سلسلۂ دھاڑوار کے ایسے ہی نام سے موسوم کی گئی ہے جن میں مشہور ترین وہ ہم میلانی مکشوفہ ہے جو ریاستِ میسور میں واقع ہے اور جس میں کولار کے سونے کا معدن پایا جاتا ہے۔

اسی قسم کے احجار ملک آسام کے بلند مسطح میدان میں پائے جاتے ہیں جہاں ان کو سلسلۂ شیلانگ سے نامزد کیا گیا ہے۔ خطۂ کوہِ ہمالیہ میں یہی احجار شرقی ہمالیہ میں سلسلۂ ڈالنگ، چکراتا خطہ میں سلسلۂ جونسر، رقبۂ شملہ میں تحتی کرول (جزوًا) خطۂ اسپیتی میں ویکریتا، اور مغربی ہمالیہ میں پنجال (جزوًا) کے نام سے مشہور ہیں۔

سلسلۂ کوہ ہائے مِنی ہو جو وادی آسام کی چوٹی پر واقع ہیں اسی نظام کے احجار سے بنے ہیں اور یہ نظام زیادہ ملکِ برما میں ترقی یافتہ ہے جہاں کے بلوری چونا پتھر جن میں مختلف قسم کے یاقوت اور دیگر جواہرات پائے جاتے ہیں شاید اسی زمانے سے متعلق ہوں۔

اس سلسلے کو علمائے ارضیاتِ ہند کے متعدد دیے ہوئے ناموں میں سے قدیم ترین نام چمپانیر ہے (جس کے لیے بلانفورڈ[1] کی یادداشت بابت ۱۸۶۹ء دیکھو)، آخر ترین اور نہایت رائج نام دھاڑوار ہے (جس کے لیے فوٹ[2] کی یادداشت بابت ۱۸۸۶ء دیکھو) اور موزوں ترین نام اَرَاولی ہے (جس کے لیے ہیکٹ[3] کی یادداشت بابت ۱۸۷۰ء دیکھو) چونکہ یہ نام کرۂ ارض کے مشہور ترین اور قدیم ترین طبیعیاتی اشکال میں سے ہے۔ بہر حال بکثرت زیادہ شہادت اس امر کی موجود ہے کہ یہ احجار

---

[1] Blanford　[2] Foote　[3] Hackett

اُس نظام کے مطابق ہیں جو کُرۂ ارض کے دیگر حصّوں میں ہیورُونی (یورپ) کے نام سے مشہور ہے اِس لیے ایک مقامی نام کا استعمال ہندوستانی رقبے کے لیے غیر ضروری ہوتا ہے۔

## متداخلہ گرینیٹ و جُرٹ پتھرے

ان قدیم اَرْوَلی یا دھاڑواڑی تہوں میں متداخلہ احجار میں سے جو بلا شبہ بالائی کڑپا سے قدیم تر ہیں وہ گرینیٹ کہے جا سکتے ہیں جو متوسط دانہ دار ہیں اور جن میں اس متداخلہ مواد نے ایک ٹھوس بوس کی شکل اختیار کی ہے جیسا کہ ہزاری باغ کے گنبدی ریتیلے کے نام والے مشہور پتھر میں ظاہر ہوتا ہے مگر جب اس متداخلہ مواد کی شکل ایک مقابلۃً تنگ ڈیک کی سی ہو جاتی ہے تو یہ گرینیٹ نہایت دبیز دانہ دار جُرٹ پتھرے ہو جاتے ہیں۔ جبکہ یہ جُرٹ پتھرے ابرکی ورقیلوں میں سے گذرتے ہیں تو اُن میں مثلاً راجپوتانہ، ہزاری باغ، اور نیلوز کی جُرٹ پتھری رگوں میں قابلِ فروخت ابرک عموماً پائی جاتی ہے۔

**سلیطی سینی اقسام** متداخلات کا دوسرا مجموعہ جو غالباً اسی زمانے کا ہے بعض نہایت دلچسپ احجار پر مشتمل ہے جن میں فلسپارنما مجموعے کے معدنیات شریک رہتے ہیں مثلاً سلیطی سینی اقسام جن کو مسٹر ٹی۔ ایچ۔ ہالینڈ[1] نے کوئمبتور میں سیواسلے پہاڑی اور اسحاق پٹن کے پہاڑی قطعات میں مسٹر مڈل مس[2] نے ڈھونڈھ نکالا تھا اور سلیطی وسوڈیلی سینیات جن کو مسٹر ریڈن برگ[3] نے سلسلۂ کوہ اَروَلی میں ڈھونڈھ نکالا تھا۔ شاید اسی زمانے کے احجار ضلع سیلم کے "دونیات" ہیں (احجار جن میں کروم اور میگنیسیا بکثرت موجود ہے)۔

**گاری سماق** اگنی پتھروں کا ایک نہایت دلچسپ مجموعہ جو قدیم ترین رسوبی نظام سے قریبی تعلق رکھتا ہے مگر جس کا صحیح طریقۂ وقوع اب تک صاف طور پر بیان نہیں کیا گیا ہے گاری سماق کا ایک سلسلہ ہے جو بعض وقت سیّالبات اور انڈیزیات سے مشابہ ہوتا ہے جو خصوصاً اَروَلی، جیپ، ڈوالنگ

[1] Mr. T. H. Holland [2] Mr. Middlemiss [3] Mr. Vredenburg

اور جونسر کے مکشوفات میں بکثرت پائے جاتے ہیں۔ یہ امر ابھی غیر منفصلہ ہے کہ یہ احجار گرینیٹ کے بوس اور جڑ پتھری رگوں کے ہی سلسلے سے متعلق ہیں یا کسی حقیقی ہمعصر برکانی نظام کی متداخلہ سلوں اور بہاؤ کے حالات ظاہر کرتے ہیں۔ کچھ اسی قسم کی شکل کے برکانی احجار زیادہ تر قدیم بندھیاچلی احجار میں بہت خفیف مقدار میں بھی پائے جاتے ہیں۔ قریب قریب اسی قسم کے گاری سماق کے متعدد ڈیک بعض رقبہ ہائے قدیمہ میں سے گذرتے ہیں مگر وہ کڑپہ یا بندھیاچلی احجار کو کاٹتے ہوئے اب تک نظر نہیں آتے اس لیے غالباً وہ اُن سلوں یا سیلوں سے متعلق ہیں جو کوہ اراولی اور چیل پیس میں دیکھی گئی ہیں۔

**طلائی رگ** ایک ایسے زمانے میں جس کا علم صحیح طور پر نہیں ہے متعدد شگاف اِن قدیم احجار میں بنے تھے جو بعد میں ایسے گار سے پٹ گئے جس میں وہ فلزی معدنیات گھس گئے تھے جو معدنی رگ کی شکل میں ظاہر ہوئے جن میں سونا اور تانبا رکھنے والے نہایت قیمتی ہوتے ہیں۔

---

# نظامِ کڑپا

وہ کوہ خیز قوت جو احجارِ ارولی و دھاڑواڑی اور دیگر قدیم احجار کے پیچ و خم کا باعث ہوئی ہے جزیرہ نمائے ہند کو بہت زور سے متاثر کر چکی ہے۔ اسی قسم کی مابعدی قوتیں نسبتہً کمزور ہیں جن میں سے قدیم ترین وہ ہیں جو قدیم تر قدیم حیاتی عہد کے بعد میں ظاہر ہوئی ہیں۔ قدیم تر قدیم حیاتی زمانوں کے بعد جزیرہ نمائے ہند واضح لہریانے سے متاثر نہیں ہوا ہے اور قشرِ ارض کے ایک سخت حصہ کی طرح قائم رہا۔ کوہ خیزی کے خاص زمانے تمام دنیا میں قریب قریب ایک ہی وقت میں ہوئے ہیں اور دنیا کے وسیع حصوں کے تحجرات کی شناخت میں بڑی مدد دیتے ہیں خصوصاً جبکہ احجار میں رکازات بالکل یا قریب قریب معدوم ہوں۔

کوہ خیزی قوت کے دو مشہور زمانے قدیم حیاتی زمانے میں دنیا کے کئی حصوں کو متاثر کیے ہوئے ہیں ایک زمانہ بعد سیلوری میں اور دوسرا وسطی کاربن زائی میں۔ جزیرہ نمائے ہند اس ایک یا غالباً دونوں زمانوں میں گو کہ مابعدی عظیم بیرونی ابھار کی نسبت بہت خفیف متاثر ہوا ہے مگر رکازات کی کاملاً غیر موجودگی جس حد تک کہ جزیرہ نمائے ہند کی فوقانی کاربن زائی سے قدیم تر تہوں میں مشاہدہ کی گئی ہے ان کی ہم رشتگی کو قائم کرنے میں کچھ شبہ پیدا کرتی ہے۔

ایسے ہی غیر رکازی مجموعات جزیرہ نمائے ہند کے سوائے دیگر خطوں میں بھی پائے جاتے ہیں جو محض حجریاتی خصوصیات سے شناخت پذیر ہیں اور اس کے ساتھ ان میں کئی رکازی تہیں موجود ہیں جو ارضی زمانہ کمبری سے وسطی کاربن زائی تک بدلتی رہتی ہیں۔ بدقسمتی سے یہ رکاز دار اور

غیر رکازدار مکشوفات متصل نہیں ہیں۔ اس لیے ہمارے موجودہ معلومات کے لحاظ سے رکازی اور غیر رکازی مکشوفات کو ملایا نہیں جا سکتا اور علیحدہ علیحدہ بیان کیا جائیگا اگرچکہ یہ بالکل ممکن ہے کہ دونوں سلسلے ایک دوسرے سے کچھ مطابقت رکھتے ہوں۔

نظام کڑپا کا بڑا حصہ اقسام شیل وچونا پتھر پر مشتمل ہے۔ سلیٹ کی طرح ترکلیدگی جو کم وزیادہ ہوتی رہتی ہے اکثر اقسام شیل میں دیکھی جاتی ہے مگر چونا پتھر میں ہرگز وہ بلوری بافت نہیں پائی جاتی ہے۔ جو نظام ارولی میں عموماً واقع ہوتی ہے جیساکہ توقع کی جاسکتی ہے احجار کڑپا قدیم تر ارولی یا دھاڑواڑ اور جدید تر احجار بندھیاچل کے نہ صرف بلحاظ درجہ تغیر ملکہ بلحاظ اُن احجار کی خلقت کے بھی جو یہ دونوں مجموعات بناتے ہیں درمیانی ہیں چنانچہ اقسام شیل جو اکثر تلسی ہیں نیز کچھ پتیلے تہ دار چونا پتھر بندھیاچلی متحجرہ کے ان ہی مجموعات کے خصوصاً مشابہ ہیں بخلاف اس کے احجار کڑپا میں بعض مشہور ہیورونی زمانے کے احجار مثلاً مینگانیز اور لوہے کی کچ دھات اور پٹے دار اقسام یشب بھی پائے جاتے ہیں۔ مگر صرف پچھلی قسم کے احجار دونوں متحجرات میں مساوی طور پر اچھی طرح ظاہر ہوتے ہیں۔ یہ چکیدار سرخ رنگ کے اقسام یشب شہر دہلی وآگرہ کی عمارات کی اندرونی زیبایش (پچیکاری) کے کام میں بہت استعمال کیے گئے ہیں۔

کڑپا کے دو بڑے حصے ہیں جن میں کا ہر ایک ایسے مختلف سلسلوں پر مشتمل ہے جو عدم تطابق کی وجہ سے ایک دوسرے سے جدا ہوتے ہیں چنانچہ احجار

**گنڈ تہیں**

جو بعض ہیورونی تہوں مثلاً پٹے دار اقسام یشب کے مشابہ ہیں تحتانی کڑپا میں خصوصاً بکثرت پائے جاتے ہیں بخلاف اس کے فوقانی کڑپا زیادہ تر بندھیاچلی کی طرح ہیں۔ فوقانی کڑپا میں بعض وقت چند مشہور روٹ پتھر یا زیادہ تر گنڈ تہیں جو مختلف مقدار کی بٹیوں پر مشتمل ہیں جن میں سے بعض بہت بڑی ہوتی ہیں ایک مہین دانہ دار سلبٹی یا شیلی زمین میں پھیلی ہوئی نظر آتی ہیں۔ اسی قسم کی تہیں جنوبی آفریقہ اور آسٹریلیا کے کاربن زائی زمانے کے قبل کے احجار میں پائی جاتی ہیں اور غالباً ہندوستانی احجار کے زمانے سے مطابقت رکھتی ہیں۔ یہ مخصوص تہیں تلجی الاصل خیال کی جاتی ہیں۔

اِس قسم کی مشہور ترین شال کچھ بلند تر اُفق میں پائی جاتی ہے جو فوقانی کاربن زائی کے نیچے تلچیری روڈ پتھر پر مشتمل ہے۔

تحتانی کڑپا کے دو ذیلی حصے ہیں جن میں سے تحت ترین سلسلۂ پپنگنی کے نام سے مشہور ہے جو جنوبی ہند میں کڑپا نظام کے صرف مخصوص رقبہ میں نظر آتا ہے۔ تحتانی کڑپا کا بالائی رکن جو سلسلۂ بجاور کے نام سے مشہور ہے تمام ہندوستان میں وسیع طور پر پھیلا ہوا ہے اور ایک عظیم برکانی التہاب کی شرکت کی وجہ سے بآسانی شناخت کیا جاتا ہے جس سے حاصل

**سلسلۂ بجاور کے برکانی احجار**

بنیادی اقسامِ لاوا، سل اور خاکی تہوں سے جو بجاوری رسوب کے درمیان جُڑی ہوئی ہیں نیز اُسی ترکیب کے متداخلہ ڈیاک اور روں پر مشتمل ہیں جو بجاوری احجار سے زیادہ تر زمانے کے احجار میں دھنسے ہوئے پائے جاتے ہیں۔ یہ ڈیک اس لیے نہایت دلچسپ ہیں کہ غالباً اُن ہندی اقسامِ الماس کے ابتدائی مقامِ تکوین ہیں جو اب مابعدی بندھیاچلی روڈ پتھر میں متخرجہ بٹیوں کی طرح پائے جاتے ہیں۔

بجاوری احجار سب سے پہلے اسی نام کی ریاست ملک بندیلکھنڈ میں بیان کیے گئے تھے (جس کے لیے تصنیف مڈلی کاٹ[1] بابت سنہ ۱۸۶۰ء دیکھو) اور بعد میں شہر ریوا میں سون ندی کے جنوب اور صحرائے دھار میں نربدا ندی کے شمال میں شناخت کیے گئے تھے۔ کڑپا کے مخصوص رقبہ میں جہاں ان کی شناخت سلسلۂ بجاور سے اوّلاً نہیں کی گئی تھی وہ چینیر کے نام سے اور شہر گوالیار کے قریب سلسلۂ گوالیار کے نام سے نامزد کیے گئے تھے۔ پران ہیتا ندی کی وادی کی پین گنگائی تہوں کا بھی اسی (ارضی) اُفق سے متعلق ہونا ظاہر ہوتا ہے۔

فوقانی کڑپا کے احجار کڑپا کے مخصوص رقبہ میں یعنے سلسلہ ہائے نلا ملے اور کرشنا میں بلگام اور کلاڈگی کے درمیان کلاڈگی تہوں میں، اور سپت ترگوداوری کی پاکھالی تہوں میں نمایاں ہوتے ہیں۔ نیز ریاست ریوا میں سون ندی کے

[1] Medlicott

جنوب میں اور چتیس گڑھی حوضی رقبہ کے اطراف ظاہر ہوتے ہیں۔
خطۂ کوہ ہمالیہ میں فوقانی کڑپا کے نمونے مشرقی ہمالیہ میں تہ ہائے بکسا کی اور خطۂ شملہ میں تہ ہائے بلائینی کی طرح نمودار ہوتے ہیں۔ اسپیٹی کے ہیمنتے احجار فوقانی کڑپا سے نہایت حجری مشابہت رکھتے ہیں۔ اور فوقانی کمبری زمانے کی تہوں سے نیچے واقع ہوتے ہیں۔

احجار کڑپا کی درجہ بندی مجملاً حسب ذیل تجویز کی گئی ہے:۔

**فوقانی کڑپا**۔ نلاملے جس پر سلسلۂ کرشنا واقع ہے سلسلۂ کلاڈگی، سلسلۂ پاکھال چتیس گڑھی حوضی رقبے کے بندھیاچلی احجار کی قدیم تر تحتانی تہیں بندھیائی اور بجاوری کی بعض درمیانی تہیں جو سون ندی کے جنوب میں واقع ہیں۔ بکسا، بلائینی اور غالباً کوہ ہمالیہ کے ہیمنتا سلسلے پر مشتمل ہے۔

**تحتانی کڑپا**۔ یعنی سلسلۂ بجاور جس میں بندیلکھنڈ کی وادیٔ سون کی اور صحرائے دھارکی بجاوری اقسام نیز گوالیار پین گنگا اور چیپر سلسلے اور متعدد بنیادی برکانی احجار شامل ہیں۔

## سلسلۂ پینگنی

کڑپا کے بارزات کا زیادہ تر بڑا حصہ متوسط یا بہت کم زاویوں میں مائل ہوتا ہے اور بہت کم اختلال ظاہر کرتا ہے۔ دھارواڑی طبقات کے تنگ منقبضہ ہم میلانیات کے متعرا کناروں پر تقریباً افقی تہیں ٹکی ہوئی نظر آتی ہیں جس سے ظاہر ہوتا ہے کہ بیرونی ابھار اور کڑپا کے تہ نشین ہونے کے درمیان عمل تعریہ کا زمانہ واقع ہوا ہے۔ باوجود اس کے مشرقی گھاٹ کے ساتھ ساتھ نیز چتیس گڑھی حوضی رقبہ کے مشرقی کنارے کے ساتھ ساتھ اور سون ندی کے

جنوب میں احجارِ کڑپا بھی خود اس طرح نہایت درجہ دبے ہوئے اور پیچ وخم کھائے ہوئے ہیں کہ بادی النظر میں سلسلہ ہائے کوہ کے اجزابن کر ظاہر ہوتے ہیں جس سے بلاشبہ یہ ثابت ہوتا ہے کہ قدیم تر پہاڑ بننے کے زمانے کے علاوہ دوسرے کوہ خیزی سلسلے کے مظہرات نے زمانۂ کڑپا کے بعد جزیرہ نمائے ہند کو متاثر کیا ہے۔

یہ باور کرنے کی وجہ ہے کہ یہ کوہ خیزی اُبھار اُس کے مطابق ہے جس نے سیلوری زمانے میں دنیا کے دوسرے حصوں کو متاثر کیا تھا۔ اس لیے جدید ترین زمانہ جس سے فوقانی کڑپا کے بعض حصّوں کو متعلق کیا جاسکتا ہے سیلوری یا کیمبری ہوگا۔ اس متحجرہ کا کثیر حصّہ اور یقیناً تمام تحتانی کڑپا اُس طبقیاتی مجموعے سے متعلق ہوتا ہے جو دیگر ممالک میں ماقبل کیمبری یا الگونکی کے نام سے مشہور ہے۔

# بندھیاچلی نظام

بندھیائی نظام جو وسطِ ہند کی اُس ارضِ مرتفع سے جو نربدا سون اور دامودر ندی کے شمال اور جمنا اور گنگا کے جنوب تک پھیلا ہوا ہے موسوم کیا گیا ہے ایک وسیع متحجرہ ہے جس میں دو خاص شکلیں ظاہر ہوتی ہیں ایک وہ جو چُونا پتھر اور کلسی اقسامِ شیل سے زیادہ تر مخصوص ہے اور دوسری وہ جو نہایت ضخیم ریگ سنگ سے۔ قاعدۃً بندھیائی طبقات کم یا نہایت کمتر زاویوں میں نزول کرتے ہیں اور مقابل کڑپا کے بھی کمتر متخلل ہوئے ہیں۔ تاہم کوہ اردلی کے جنوب مشرقی کنارے کے ساتھ ساتھ اور اُن مقامات میں جہاں کڑپا بھی بطور خود واضح طور پر متخلل ہوئے ہیں، بندھیائی احجار بھی پیچ و خم اور قوتِ برسپوزی سے متاثر ہوئے ہیں جیسا سے ظاہر ہوتا ہے کہ انھوں نے بھی کوہ بنانے والے اختلال میں حصّہ لیا ہے۔ ایسے مقامات میں بھی وہ کڑپا کی طرح اُسی درجہ تک متاثر نہیں ہوئے ہیں اور یہ ظاہر ہوتا ہے کہ کڑپا کے اختلال کا خاص زمانہ بندھیائی احجار کی تہ نشینی سے قبل ختم ہو چکا تھا اور یہ کہ اس وقفہ میں احجارِ کڑپا زیادہ متعرّی ہو گئے تھے۔

بہرحال اس کا بھی بالکل یقین نہیں ہے کہ بندھیائی احجار میں کوہ خیزی اختلال بالکل آزاد طریقہ پر واقع ہوا تھا یا محض کڑپا کے اختلال کی آخری صورت تھی۔ پچھلے مفروضے کے لحاظ سے یہ اختلال سیلوری زمانے کا ہو سکتا ہے پس بندھیائی احجار کمبری یا سیلوری نظام سے متعلق ہو سکتے ہیں۔ بخلاف اس کے اگر بندھیائی احجار کا اختلال کسی ایسے زمانے سے متعلق ہوتا ہے جو یقیناً کڑپا احجار کے اختلال سے علاحدہ ہے تو یہ کرۂ ارض کی کوہ خیزی کی تاریخ میں مابعدی عظیم واقعہ یعنی

وسطی کاربن زائی کے عظیم کوہ بنانے کے دور سے غالباً متعلق ہو جاتا ہے۔ اگر ایسا ہی ہو تو بندھیائی احجار غالباً فوقانی سیلوری یا ڈیونی زمانے کے ہوتے ہیں اور اس ضمن میں یہ قابلِ غور ہے کہ قدیم ترین احجار جو بندھیائی احجار سے یقیناً جدید تر ثابت ہو سکتے ہیں فوقانی کاربن زائی زمانے کے ہیں۔ رکازات کی عدم موجودگی کی وجہ سے یہ مسئلہ اب تک غیر منفصلہ رہ گیا ہے اور ہندی طبقات الارض کے باہمی رشتہ کو سمجھنے میں بڑا روڑا اٹکا دیتا ہے۔

بندھیائی احجار کے مخصوص رقبہ میں جو ایک وسیع ملک میں یعنی دھیری سے جو سون ندی پر واقع ہے ہوشنگ آباد اور گوالیار تک اور وہاں سے آگرہ اور رینچ تک پھیلا ہوا ہے یہ احجار چار بڑے حصّوں پر مشتمل ہوتے ہیں:۔

ایک پست ترحصّہ کلسی شکل و شباہت ظاہر کرتا ہے جو تحتانی بندھیائی کے نام سے مشہور ہے۔ اُس کے اوپر کا حصّہ دو نہایت ضخیم ریگ سنگ پر مشتمل ہے جو کیموُر اور ریوا کے نام سے مشہور ہیں اور یہ دونوں بعض تحتانی اقسام شیل سے جدا ہوتے ہیں۔ دوسرا حصّہ جو خاص کر کلسی اور تحتانی بندھیائی کے مشابہ ہے تحتانی بھنڈر کے نام سے مشہور ہے اور بالآخر ایک بالاترین حصہ ضخیم ریگ سنگ کا ہے جو فوقانی بھنڈر کے نام سے مشہور ہے۔ ہر ایک کلسی حصہ اوسط تقریباً (۱۵۰۰) فٹ دَل کا اور ریگ سنگ کے حصّے تقریباً (۵۰۰) فٹ کے ہیں۔

تحتانی بندھیائی احجار میں نہایت سلیکائی برکانی احجار کا ایک مشہور مجموعہ جو سیتالیات سے گاری انڈیزی احجار تک بدلتا رہتا ہے واقع ہوتا ہے۔

ہر دو تحتانی بندھیائی اور تحتانی بھنڈر کے بعض چُونا پتھر میں ایک عجیب و غریب معقودی ساخت گرزکات کی ظاہر ہوتی ہے جن کا قطر ایک سے تین سنٹی میٹر تک اور مختلف رنگ کے ہم مرکز چھلکوں سے بنا ہوا ہوتا ہے جو کسی دوسرے رنگ کی زمین میں واقع ہوتے ہیں اور جبکہ اُن کے رنگ شوخ ہوتے ہیں جیسا کہ سبل گڑھ کے پتھر میں گوالیار کے نزدیک دیکھا جاتا ہے تو ایک واضح خوبصورت مواد حاصل ہوتا ہے جو زیادہ وسیع تر مشہور ہونے کے قابل ہوتا ہے اور یہ آگرہ کی عمارات میں اندرونی زیبائش (پچیکاری) کے لیے استعمال کیا جاتا ہے۔ بندیلکھنڈ

اور جنوبی ہند میں بعض بندھیائی روٹ پتھر کی ہٹیوں کے درمیان مختلف قسم کے الماس (مثلاً پنّا اور گولکنڈہ کے ہیرے) پائے جاتے ہیں جو غالباً بیجاوری زمانے کے بنیادی برکانی ڈیک کے تغریہ سے مستخرج ہوئے ہیں۔

وسط ہند کے مخصوص رقبہ کے علاوہ کئی دیگر بارزات بھی ہیں گو ان میں سے کوئی بھی اتنا وسیع نہیں ہے مگر محض اُسی مخصوص رقبہ میں بھنڈری پتھر نمودار ہوئے ہیں۔ تحتانی بندھیائی احجار بشمول کیموری یا ریوائی ریگ سنگ نربدا کے شمال میں دھار کے جنگلوں میں اور مغربی راجپوتانہ میں اچھی طرح ظاہر ہوتے ہیں پچھلے مکشوفہ میں تحتانی بندھیائی کی برکانی تہیں خاص طور پر اچھی بنی ہوئی ظاہر ہوئی ہیں جو تہ ہائے مالنی کے نام سے جو اسی نام کی ریاست سے نامزد کی گئی ہیں مقامی طور پر مشہور ہیں۔ باقی دیگر بندھیائی بارزات زیادہ تر یا بالکلیہ تحتانی بندھیائی احجار پر مشتمل ہیں۔ یہ چنیں گرڑھی جوضی رقبہ کے عظیم ترین حصے میں پائے جاتے ہیں اور ضلع کرنول اور وادی بھیما ندی کے کرنولی سلسلے کے احجار بناتے ہیں۔ گوداوری ندی کی وادی کے سلوائی ریگ سنگ بھی غالباً اسی متحجرہ سے متعلق ہیں جب تک کہ ان میں رتیلے اور شیلی متحجرات جو مجملاً سرخ شیلی سلسلے کے نام سے ملک ریوا میں مشہور ہیں ظاہر نہ ہوں جہاں وہ تحتانی بندھیائی احجار کے نیچے واقع ہوتے ہیں اور کڈپا کے کسی پتھر سے بھی جدید تر معلوم ہوتے ہیں۔ اُس کو بندھیائی نظام کا ایک قدیم ترین رکن خیال کیا جا سکتا ہے۔ شمالی ہند کے پہاڑوں میں چکراتا کے قریب سلسلۂ دیوبند، شملہ کے رقبہ میں سلسلۂ کرول، اور پنجاب میں سلسلۂ اٹک بندھیائی نظام ظاہر کرتے ہیں۔

بندھیائی چونا پتھر چونے کا ایک قیمتی ذریعہ ہے بخلاف اس کے ہندوستانی صنعت کے بہترین عماریاتی نمونوں کا سامانِ تعمیر زمانۂ اشوکہ سے اب تک انہیں

**سامانِ تعمیر**

ریگ سنگ سے برآمد ہوا ہے۔ بندھیائی ریگ سنگ کی عمارات میں برہوت، سانچی، اور سرناتھ کے بدھی اسٹوپا (یادگار)، کجرا کے نفیس مندر، گوالیار، دہلی، آگرہ، فتح پور سیکری، امبر اور ڈیگ کے محلات، اور دہلی، آگرہ، و لاہور کی شاندار

جامع مسجدیں قابل ذکر ہیں۔ بلحاظ اُن تہوں کے جن میں سے یہ منتخب ہوئے ہیں عظیم مصری بک تختے یا سلیٹ کی طرح پتلی سلیں برآمد ہوسکتی ہیں۔ ایسا مختلف نفیس مال ان سے برآمد ہوسکتا ہے کہ ہندوستان کے بعض حصوں میں عام عمارات اور خانگی مکانات میں فرش سے دیواروں، کڑیوں اور چھتوں تک بالکلیہ اسی پتھر سے بنے ہوئے ہیں۔ کلکتہ کے اکثر ستون بندھیائی ریگ سنگ سے تیار کیے گئے ہیں اور چند سال کے قبل تک بھی برقی ستون کے لیے عموماً یہی مال مستعمل تھا۔

# کمبری اور سیلوری (یورپی) نظام کے رکاز دار (ہندی) نمونے

(۲)

## سلسلۂ کوہ نمک کے کمبری احجار

اُن تمام حجری نظاموں میں جن کا بیان باقی ہے رکازات کا وجود اس شبہہ کو دُور کرتا ہے جو اب تک بیان کیے ہوئے احجار کے باہمی رشتہ کو معلوم کرنے کی کوشش میں پیدا ہوتا ہے۔ وہ بارزات بمقابل اُن وسیع رقبہ جات کے جو اب تک بیان کیے ہوئے متحجّرات سے بھرے ہوئے ہیں جو بلاشبہہ کُرۂ ارض کے قدیم ترین رکازی متحجرات سے منسوب کیے جاسکتے ہیں یعنی کمبری و سیلوری نسبۃً کم وسیع ہیں۔ ان سب میں قدیم ترین کمبری نظام محض دو مقامات پنجاب کے سلسلۂ کوہ نمک اور اسپیتی میں اب تک پائے گئے ہیں۔ اس نظام نے سلسلۂ کوہ نمک کے مشرقی حصّے میں اچھی ترقی پائی ہے جہاں اس کے مخصوص ارکان قرمزی ریگ سنگ ریتیلا ڈالومی اور شوخ رنگ کے ایسے اقسامِ شیل کا ایک مجموعہ ہے جن میں نمکی بلّور کے سانچے شریک ہیں۔ قرمزی ریگ سنگ جو تحتی رکن ہے اور بالاترین اقسامِ شیل بالکل غیر رکاز دار ہیں مگر متعدد رکاز اقسامِ شیل کی ایک ایسی پٹی میں پائے جاتے ہیں جو قرمزی ریگ سنگ اور ریتیلے ڈالومی کے درمیان واقع ہوئی ہے۔ یہ رکاز وسطانی کمبری زمانے کے ہیں اور ان میں قدیم حیاتی کے مشہور ترین رکازات

یعنی عجیب وغریب قشریے شامل ہیں جو سہ لختے کے نام سے مشہور ہیں۔ ان کو ڈاکٹر وارتھ[1] نے ۱۸۸۶ء میں ڈھونڈھ نکالا تھا وہ رکاز ورخ پیچیدہ جنس سے متعلق ہوتے ہیں جو تحتانی وسطی کمبری نظام سے مختص ہے غیر رکازی قرمزی ریگ سنگ بندھیائی کے مثل ہوتا ہے۔ مشرقی سلسلۂ کوہ نمک کی تراشوں میں وہ غیر مطبق چکنی مٹی کے ایک بڑے ڈھیپے پر جاگزیں نظر آتا ہے جس کے درمیان نمک کی پرتیں واقع ہیں جن سے یہ سلسلۂ کوہ نامزد کیا گیا ہے مگر اس سلسلۂ کوہ کی ساخت ایک وسیع برسیوزی خلل ہے اور یہ اغلب ہے کہ بلحاظ کمبری طبقات کے نمکی مارل اپنی طبعی جگہ پر واقع نہیں ہے بلکہ یقیناً جدید تر اور ثلاثی زمانے کا ہے۔

فوقانی کمبری رکازات کو مسٹر ھیڈن[2] نے اسپیٹی کے ہیمنتا نظام کے بالاتر حصہ میں ۱۸۹۸ء میں ڈھونڈھ نکالا تھا۔ یہ رکازدار تہیں جن کا مجموعی

**اسپیٹی کے کمبری احجار**

دل تقریباً ... ۱ فٹ ہے اقسام سلیٹ پر مشتمل ہیں جن میں بعض گاریے اور ڈولومی شرنایئے ہیں۔ یہ واضح تطابق کے ساتھ غیر رکازی طبقات کے تقریباً ۴۰۰ یا ۵۰۰ فٹ دل پر واقع ہوتے ہیں جن سے فوقانی کرڑپا کا خیال ہوتا ہے اور یہ اقسام سلیٹ سے جن میں سے بعض فولادی اور کاربنی ہیں نیز گاریوں پر مشتمل ہوتے ہیں۔ یہ غیر رکازی تہیں غالباً وسطانی اور تحتانی کمبری زمانے کی ظاہر ہوتی ہیں۔ اُن رکازات میں سے جن کو مسٹر ھیڈن نے ڈھونڈھ نکالا تھا وہ سہ لختے ہیں جو جنس ہائے جوڑیجیہ، دوگنٹھ سرا، اور اولینس سے متعلق ہیں۔

سلسلۂ کوہ نمک میں جہاں کمبری احجار فی الفور فوقانی کاربن زائی تہوں سے ڈھکے ہوئے ہیں نمانۂ سیلوری کے احجار نہیں ملتے ہیں۔ اسپیٹی میں فوقانی

**اسپیٹی کے سیلوری احجار**

کمبری غیر تطابق کے ساتھ ایک غیر رکازی گاریے کی تہ سے ڈھکا ہوا ہے جو تقریباً ۵۰۰ فٹ دبیز ہے اور یہ تہ نہایت رکازدار چونا پتھر اور ٹیسی اقسام شیل سے ڈھکی ہوئی ہے

[1] Dr. Warth

[2] Mr. Hayden

جن کی مجموعی دبازت تقریباً ۵۰۰ یا ۶۰۰ فٹ ہے۔ ان میں مشہور رکاز متعدد سہ لختے ہیں جو جنس ہائے دستدُمہ، کنگھیا، مبہمہ، نہاں چشمہ، سے متعلق ہیں۔ نیز متعدد اقسام مرجان، ابنائے نما، بازوپائے اور شکم پائے ہیں۔ رکازدار تہیں جو زیریں تحتانی و فوقانی اُفق ہائے سیلوری پر مشتمل ہیں (جو کیاراڈاک سے ونلاک تک کے زمانے کے ہوتے ہیں)۔

ملک برما کی شمالی ریاست ہائے شان میں تحتانی سیلوری احجار مختلف رنگ کے اقسام شیل میں نمایاں ہوتے ہیں جن میں چونا پتھر کے دبیز سپٹے شریک رہتے ہیں

**برما کے سیلوری احجار**

اور جن میں متعدد ابنائے، کانی صیوا سپنے، بازوپائے، اور سہ لختے شامل ہیں جو جنس ہائے سرضمیلو، رائیڈمن، نہاں چشمہ، کثیرعضوئیہ، گول سر استے متعلق ہیں اور فوقانی سیلوری احجار اُن طبقات پر شامل ہیں جو دو مختلف شکلیں ظاہر کرتے ہیں :- ۱ ریتیلی شکل و شباہت (نمہیشی ریگ سنگ) جس میں متعدد بازوپائے اور بعض وہ سہ لختے شریک ہیں جو جنس ہائے کنگھیا، سوسندمہ، نہاں چشمہ، دست دُمہ، مسور آنکھا، اور ڈملنیہ سے متعلق ہیں۔ اور ایک دوسری کلسی شکل و شباہت (تہ ہائے زینگی) جس میں ہمگا رسپنے، بازوپائے، سرپائے، اور وہ سہ لختے پائے جاتے ہیں جو جنس ہائے مسور آنکھا اور ڈملنیہ سے متعلق ہیں۔ نمہیشی ریگ سنگ خاصکر ونلاک زمانے کے ہیں اور تہ ہائے زینگی کچھ جدید تر۔

ریاست ہائے شان کے تحتانی سیلوری اور ہیورونی یا قدیم زمانے کے احجار کے درمیان گاریوں کا اور سلیٹی اقسام شیل کا ایک دبیز سلسلہ ہے جو کمبری زمانے کا خیال کیا جاتا ہے مگر اس میں رکازات نہیں ہیں۔

(۴)

# ڈیوفی اور تحتانی کاربن زائی نظام

### چترال اور برما کے ڈیونی احجار

وہ طبقات جو سیلوری اور اُس غیر متطابق روڑ پتھر کے درمیان واقع ہیں۔ (یعنی ڈیونی اور تحتانی کاربن زائی) جو قریب قریب ہر جگہ ہندوستان میں جیسا کہ دنیا کے دیگر کثیر حصوں میں بھی فوقانی کاربن زائی زمانے کے آغاز کو ظاہر کرتا ہے کمبری اور سیلوری طبقات کی بہ نسبت ہندوستان میں بھی کمتر نمودار ہوئے ہیں۔ اُس خطہ کی خاص صفت جو مملکتِ ہند کے حدود میں شامل ہے اُن مخصوص اُفق کے بارزات کی کمی ہے۔ یہ اُفق جزیرہ نما خطے سے بالکل غائب ہیں جب تک کہ آخرکار یہ ثابت نہ ہو کہ بندھیائی جزوًا اُسی زمانے سے ہیں۔ ڈیونی زمانے کے رکاز یقیناً صرف چترال اور شمالی ریاست ہائے شان میں پائے جاتے ہیں مگر ان ہر دو میں اُن کے طبقیات کاملاً نہیں معلوم کیے گئے ہیں شمالی ریاست ہائے شان کے رکازات میں سختہ، نہاں سیما فسو ر انکھا اور عجیب و غریب مرجان شرفی کفشکہ کا وجود یہ ظاہر کرتا ہے کہ وسطی ڈیونی اُفق نمایاں ہوا ہے۔

### اسپیٹی کے تحتانی کاربن زائی احجار

کوہ ہمالیہ کے اسپیٹی خطے میں مُت گاریہ جو ایک غیر رکازی پٹی تقریباً ۵۰۰ فٹ دَل کی ہے۔ نیز ۳۰۰ اور ۴۰۰ فٹ کے مابین دَل کے چونا پتھر کا ایک مجموعہ جس میں رکازات بہت کم محفوظ ہیں اور جو مُت گاریہ پر واقع ہے ممکن یہ ہے کہ کلاً یا جزوًا ڈیونی زمانے کا ہو۔ یہ بہتیں بلاشبہہ محض تحتانی کاربن زائی طبقات پر واقع ہیں

جو سلطنتِ ہند میں اب تک بھی نظر آتی ہیں۔

چونکہ فوقانی کاربن زائی کے نیچے عظیم عدم تطابق پایا جاتا ہے اس لیے اس "تیجر" وکا بارزہ خطۂ اسپیٹی میں بھی غیر مسلسل ہے۔ اسپیٹی کے بعض حصوں میں روٹ پتھر جو فوقانی کاربن زائی احجار کے نیچے واقع ہے بالراست رکازدار سیلوری تہوں پر واقع ہوتا ہے جہاں مُٹ گاریہ بذاتِ خود عمل تعریہ سے خارج ہو گیا ہے مگر دوسرے مقامات میں مُٹ گاریہ اور ممکن ہے کہ ڈیوٹی چونا پتھر جو اس کے ساتھ شریک رہتے ہیں محفوظ رہ گئے ہوں اور ان کے اور فوقانی کاربن زائی روٹ پتھر کے درمیان مختلف دبیز طبقات واقع ہوں جو تحتانی کاربن زائی زمانے کے بلا شبہہ نمونہ جات پر مشتمل ہوں۔

اسپیٹی وادی کے پست تر حصے کے متصل خطے میں اُن طبقات کے مجموعی دَل کا جو منفرد ضمہ ڈیونی سے فوقانی کاربن زائی زمانے تک پھیلے ہوئے ہیں ...۴ فٹ سے زیادہ اندازہ لگایا جاتا ہے۔ اس خاص صورت میں ایک تدریجی گذر بالائی روٹ پتھر میں ظاہر ہوتی ہے اور یہ معلوم ہوتا ہے کہ معمولی عدم تطابق مقامی طور پر گذر چکا ہے چونکہ کامل کاربن زائی نظام (کے طبقات) اس مخصوص تراش میں موجود ہیں۔ جہاں اُن احجار کی انتہائی وباذت ظاہر ہوتی ہے وہ کاربن زائی تہیں جو روٹ پتھر کے نیچے واقع ہوتی ہیں دو حصوں میں منقسم ہیں جن میں سے ہر ایک ...۲ فٹ دَل کا ہے تحتانی حصہ جو سلسلۂ لیپک کے نام سے موسوم ہے زیادہ تر آہکی اور شیلی ہے اور متعدد بازوپائے رکازات پر مشتمل ہے جن میں سے قابل ذکر تنیلے کے مختلف انواع ہیں اور تحتانی کاربن زائی سے مختص انی دار نے حجرہا، مختلف نرم گوشتے اور فلپسیہ جنس کے سہ لختے ہیں۔ فوقانی حصہ جو سلسلۂ لوپ کے نام سے مشہور ہے گاریوں اور اقسام شیل پر مشتمل ہے۔ اس میں دو ذیلی حصے ہوتے ہیں (۱) تحتانی جس میں چند نباتاتی رکاز جو یورپ اور آسٹریلیا کے کلمی زمانے کے بعض نباتات سے مشابہ معلوم ہوتے ہیں (جو تحتانی کاربن زائی زمانے سے متعلق ہیں) شامل ہوتے ہیں اور (۲) فوقانی ذیلی حصہ جس میں بحری رکازات شریک ہیں جن میں سے ہر شخص متعدد سکائی حیوانیات کا

مشاہدہ کرتا ہے اور یہ تہیں کائی حیوانیات کی اسی مشہور جنس کے لحاظ سے "غرفیہ شیل" کے نام سے موسوم کی گئی ہیں۔ یہ تہیں بالائی روٹ پتھر سے قریب تر وابستہ ہیں اور غالباً فوقانی کاربن زائی زمانے سے متعلق ہوتی ہیں۔

ضلع ڈنشو میں، اسپیٹی کے قریب، تحتانی کاربن زائی (طبقات) نمودار ہونا معلوم ہوتا ہے مگر یہ تہیں دباؤ اور گرانیٹی متداخلات کے اتصالی اثرات سے اتنی زیادہ متبدل ہو گئی ہیں کہ رکازات ایک بڑی حد تک مٹ گئے ہیں۔

کشمیر میں ایک وسیع برکانی متحجرہ ہے جو غالباً تحتانی کاربن زائی زمانے کا ہے۔



# فوقانی کاربن زائی پرمی اور وسط حیاتی زمانوں کی ہندوستانی ارضیاتی تاریخ

## کاربن زائی زمانے کے کوہ خیزی مظہرات

وسطانی کاربن زائی زمانے کے اختتام پر کرۂ ارض کے متعدد حصوں میں ایک وسیع کوہ خیزی ابھار واقع ہوا تھا سلسلہ ہائے کوہ جن کے مواد کو عمل تعریہ نے اب منتقل کر دیا ہے ایک ایسے ارتفاع پر ابھرے تھے جو موجودہ زمانے کے اعلیٰ ترین سلسلہ ہائے کوہ کا مقابلہ کر سکتا تھا۔ چنانچہ ثلجیات کے وجود کے علامات اب بھی ان میں موجود ہیں۔ سوائے اُن مقامات کے جہاں عمل ترسیب بلا وقفہ جاری رہا اور جو قشر ارض کے ان تحرکات سے غیر متاثر رہے دیگر مقامات میں ہم دیکھتے ہیں کہ فوقانی کاربن زائی کے نیچے جو عموماً تحتانی احجار پر غیر متطابق طریقہ سے واقع ہوا ہے ایک اچھا واضح طبقیاتی انقطاع ہے۔ ان کا اتصال عموماً ایک غیر متطابق روڑ پتھر سے ظاہر ہوتا ہے جن میں اکثر خاص صفات نمایاں ہوتے ہیں جو ثلجی خیال کیے جاتے ہیں سوائے ان ہی مقامی ہمالی مکشوفات کے جن کا ذکر ابھی کیا گیا ہے ہندوستان کے دیگر مقامات میں جہاں تحتانی کاربن زائی نامعلوم ہے یہ انقطاع خاص طور پر واضح ہو رہا ہے۔ اس استثناء کے سوا انظام ہائے کاربن زائی کا آغاز تقریباً ہر جگہ ہندوستان میں ایک مخصوص گنڈ تہ سے ہوتا ہے جو

وسطانی کاربن زائی سے قدیم تر نہیں ہوسکتی اور جو فوقانی کاربن زائی اور پرمی طبقات کے ایک وسیع سلسلے کو برداشت کرتی ہے۔

یہ انقطاع اتنا واضح ہے کہ ہند کے علمائے ارضیات نے اس سے یہ نتیجہ نکالا ہے کہ اس گنڈ تہ کے نیچے (یعنی ایک ایسے اُفق پر جو برطانی اصطلاح کے وسطانی کاربن زائی کے برابر برابر ہے نہ کہ پرمی اور سہ طبقی کے درمیان جیساکہ یورپ میں ہے) ابتدائی وثانوی عہود (ارضی) کے درمیانی خطِ فصل کو قایم کرنا زیادہ تر فطرتی ہوگا۔ یہ بھی خیال کیا گیا تھا کہ ہند کے مطبق سلسلہ کی اس طرح تقسیم یہ ظاہر کرتی ہے کہ ہندوستانی رقبہ کی ارضیاتی تاریخ یورپ کی ارضیاتی تاریخ سے بالکل غیر متعلق ہے اس لیے ایک بڑی حد تک اس کو بطور خود بیان کیا جانا چاہیے۔ ہندی علمائے ارضیات کے اس خیال کی صحیح وضاحت اس طرح ہوتی ہے کہ یہ انقطاع بمقابل یورپ کے ہندوستان میں کچھ زیادہ واضح طور پر واقع ہوا ہے چنانچہ یورپ میں کاربن زائی نظام اُس ملک کے تمام قدیم حیاتی زمانی وار طبقات کو شامل کرنے کی غرض سے ابتداءً قایم کیا گیا تھا۔ مگر باریک تر جانچ کے بعد یہ معلوم ہوا کہ یورپ میں بھی ہندوستان کی طرح وسطانی اور فوقانی کاربن زائی زمانوں کے درمیان ایک ویسا ہی واضح اور بالکل عام انقطاع موجود ہے جو اُسی اُفق پر واقع ہوتا ہے۔ اس لیے بین الاقوامی ارضیاتی اصطلاحات کی حسبِ تبدیلی کرکے ثانوی یا وسط حیاتی عہد کو مُوزر بی یا اسٹیفنی طبقہ یعنی فوقانی کاربن زائی سے آغاز کرنے کی تجویز کچھ حق بجانب ہوسکتی ہے مگر ارضیاتی تسمیہ میں ترمیم کرنے کی ایسی کوششیں گو فرضی طور پر صحیح ہوں مگر عملی طور پر مہمل ہوجاتی ہیں۔ لہٰذا ہر تازہ ارضیاتی دریافت پر قائم شدہ تسمیۂ (ارضیاتی) کو بدلنے کی ضرورت اسی طرح زیادہ نہیں معلوم ہوتی ہے جیسے کہ ارضی ہاجرہ کی ہر تازہ پیمایش پر مقررہ میٹر یا کلوگرام کو بدلنے کی ضرورت نہیں ہے۔

وسطانی کاربن زائی کے عظیم اُبھار کے بعد قشرِ کرۂ ارض ثلاثی عہد کے وسط تک نسبتہً ساکت رہا ہے۔ اس لیے ان تمام درمیانی زمانوں میں قرونِ ارضی کے لمبے سلسلہ کی تقسیم ارضی میں کسی واضح طبقیاتی عدم تطابقوں سے ہم فائدہ نہیں اُٹھا سکتے ہیں۔ مگر سمندر کی ہموار سطحِ اضافی میں بعض کلی یا وسیع تغیرات ظاہر ہوتے ہیں جو

طبقی کارنامہ ہیں ان کے علامات چھوڑ گئے ہیں اور جو (طبقی تقسیم) کے خطوطِ حد
قائم کرنے میں بڑی مدد دیتے ہیں چنانچہ جب کبھی سمندری سطح مقابلتہً مرتفع تھی تو
اُس کے رسوب بعض رقبہ جات میں جو سابق میں برّاعظم میں شامل تھے گھس گئے
تھے۔ یہ صورت خصوصاً فوقانی کھریائی (چاک بننے کے دور) میں واقع ہوئی تھی اور
جب کبھی سمندر کی سطح ایک غیر معمولی پست ہموار سطح پر اُتر آئی تھی تو سابقہ بنے
ہوئے رسوب خشک ہو گئے تھے اور عملِ ترسیب ان پر سمندر کے دوسرے عود
تک مسدود ہو گیا تھا۔ چونکہ ایسے وسیع رقبہ جات شناخت کیے جا سکتے ہیں اس لیے
ان ہی وقفہ جات کو مختلف نظام کے درمیانی خطوطِ حد قایم کرنے میں خاص طور پر
استعمال کیا جاتا ہے۔ ایسے بعض واضح ترین وقفہ جات مثلاً ایک وہ جو پرمی اور
سہ طبقی کے درمیان واقع ہے اور ابتدائی کو ثانوی سے جدا کرتا ہے۔ یا وہ جو کھریائی
ارضی اور آثار جدید زمانے کے درمیان واقع ہے جو ثانوی کو ثلاثی سے جدا کرتا ہے
یورپ میں بھی ہندوستان کی طرح واضح ہوتے ہیں۔ بہرحال یہ یاد رکھنا چاہیے کہ
ان زمانوں میں قشرِ ارض کے سکون کی وجہ (ان ارضی) انقطاعات میں کوئی طبقیاتی
عدم تطابق ظاہر نہیں ہوتا ہے جس کی وجہ سے یہ آسانی سے مشاہدہ سے بچ جاتے ہیں
اور اب تک اس امر کو تسلیم کرنے کا قاعدہ رہا ہے کہ ہندوستان میں ابتدائی
سے قرنِ ثانوی میں اور ثانوی سے ثلاثی میں یورپ کے مشاہدات کے خلاف
تدریجی گذر ہوا ہے۔ احجار کے رکازی مشمولات کا باریک تر امتحان کم از کم بحری
طبقات میں طبقیاتی انقطاعات کی عام موجودگی کو اور ان کے یورپ کے ابتدائی
قائم شدہ طبقات کے ساتھ تطابق کو اب ظاہر کرنے لگا ہے۔ چنانچہ فولادی تہوں کا
وقوع جو کرۂ ہوائی کے لیے کھلے ہوئے احجار کے ایک خاص تغیری ماحصل ہیں جو

**اینٹیلی ٹیلوں سے طبقیاتی انقطاعات کی شہادت**

"اینٹیلے" کے نام سے مشہور ہے ظاہر ہوتا ہے اور
کسی طبقیاتی عدم تطابق کی عدم موجودگی میں ان ہی
طبقیاتی انقطاعات کے قایم کرنے میں اکثر مدد دیتا
ہے۔ یہ فولادی پرتیں رسوب کی اُس متغیرہ سطح کو ظاہر
کرتی ہیں جو دو سمندری تداخلات کے درمیانی وقفہ میں

کرۂ ہوائی عوامل کے لیے کھلے ہوئے تھے۔

قشرِ ارض کے ابھر جانے سے جس کی وجہ سے وسطی کاربن زائی زمانے کے سلسلہ ہائے کوہ کا عظیم اُبھار پیدا ہوا نیز ایک عمیق نالی میں اور اضافہ ہوا جس نے تمام دنیا کو محصور کیا تھا اور ایک سمندر پر مشتمل تھا جس کا آخرترین مابقی موجودہ بحرِ قلزم ہے۔ یہ وہ معدوم سمندر ہے جو بلحاظ ارضیاتی اصطلاح ٹیتھس (Tethys) کے نام سے مشہور ہے شمالی اور جنوبی نصف کروں کے بر ہائے اعظم کو

**شمالی اور جنوبی بر ہائے اعظم کا (سمندر) ٹیتھس (Tethys) سے جدا ہونا۔**

کاملاً اُس وقت جدا کر لیا تھا جب کہ یہ فوقانی کاربن زائی زمانے میں اس طرح گہرا ہو رہا تھا۔ تحتانی اور وسطانی کاربن زائی زمانے میں یہ علٰحدگی اتنی کامل نہ تھی اور دونوں نصف کرہ ہائے ارض کی زمینیں ایک ہی قسم کے نباتات و حیوانات کو پرورش کر رہی تھیں مگر فوقانی کاربن زائی اور پرمی زمانے میں تمام تعلق منقطع ہو چکا تھا اور جنوبی برِ اعظم جو جزیرہ نمائے ہند، جنوبی امریکہ، جنوبی افریقہ کے حصوں، اور آسٹریلیا پر مشتمل تھا۔ اور جو ان زمینوں سے ملحق تھا جو اب بحر اٹلانٹک و ہند کے نیچے ڈوب گئی ہیں۔ ایک ایسے نباتیہ و حیوانیہ سے آباد تھا جو شمالی زمینات سے بالکل مختلف تھے۔ اسی قسم کی کچھ کیفیت اب بھی آسٹریلیا اور نیوزی لینڈ میں دیکھی جاتی ہے جو سمندر کے درمیانی وسیع پھیلاؤ سے دنیا کے باقی رقبہ سے علٰحدہ ہونے کی وجہ سے مختلف نباتات و حیوانات سے معمور ہیں۔ فوقانی کاربن زائی سے آغاز جدید زمانے تک کے بحری طبقات نے جو مختلف اقسام شیل اور چونا پتھر پر مشتمل ہیں سلطنتِ ہند کے جزیرہ نما قطعات کے سوا دیگر کثیر حصوں میں ایک بڑے پیمانہ پر ترقی پائی ہے اور اپنے کثیر رکازات کے ذریعے دنیا کے دیگر حصوں کے ساتھ بآسانی متعلق کیے جا سکتے ہیں۔ جزیرہ نما قطعات کے سوا اُس وقت دیگر قطعات ٹیتھس میں غرق ہو گئے تھے۔ بخلاف اس کے جزیرہ نما حصہ آج کی طرح ایک برِ اعظمی رقبہ باقی تھا۔ پس جزیرہ نما رقبہ کے اسوا خطوں کی بحری تہیں جزیرہ نما میں سیلابی ریگ سنگ کے ضخیم مجموعات پر مشتمل ہیں۔ جن میں زغالی سلوٹیں

شریک ہیں اور جو سوائے نباتات اور بڑی جانوروں کے ٹکڑے دار باقیات کے اور دیگر رکازات پر مشتمل نہیں ہیں۔ ان کے، اور زیادہ شمالی اراضی کے ایسے ہی نباتیہ و حیوانیہ میں فرق ہونے کی وجہ سے اور بحری و سیلابی متفقہ شکل و شباہت رکھنے والی تراش کی کمی کی وجہ سے نیز کثیر سیلابی ریگ سنگ کے غیر رکازدار ہونے سے اب تک یہ ممکن نہیں ہے کہ تمام جزیرہ نما کے ریگ سنگ کا جزیرہ نما کے ماسوا خطوں کے ان ہی بحری طبقات کے ساتھ صحیح طور پر رشتہ قائم کیا جائے۔ اس لیے مابعدی صفحات میں یہ آسان ہوگا کہ جزیرہ نما کے عظیم ریگ سنگ متحجرات اور جزیرہ نما کے ماسوا خطوں کی آہکی اور شیلی بحری تہوں کو علیحدہ علیحدہ بیان کیا جائے۔ سلسلۂ گونڈوانہ کا نام جو ابتداءً ان ہی سیلابی متحجرات ہند کو دیا گیا تھا اُن تہوں کے لیے بھی دیا جا رہا ہے جو جنوبی امریکہ، جنوبی افریقہ، اور آسٹریلیا میں اسی قسم کے رکازی نباتیہ پر مشتمل ہیں۔ جنوبی براعظم جس کی یہ اراضی باقیات ہیں، سرزمین گونڈوانہ کہلاتا ہے۔ اس لیے قدیم حیاتی (ابتدائی) متحجرات کے لیے جن کو اب بھی مشاہدہ میں لاتا ہے اور اس کے مابعدی وسط حیاتی (ثانوی) متحجرات کے لیے یہ ضروری ہوگا کہ دو جدا جدا اشکال کا امتحان کیا جائے یعنی شکلِ گونڈوانہ جس میں بڑی رکازات شامل ہیں اور وہ جس میں بحری۔

**سرزمین گونڈوانہ**

# فوقانی کاربن زائی ورمی نظام

## (الف)

## گونڈوانہ شکل

(٭)

سلسلۂ گونڈوانہ خاص طور پر سیلابی الاصل ریگ سنگ پر مشتمل ہے جس میں بعض تحتانی اقسام شیل اور لوہ پتھر شریک ہیں۔ پچھلی قسم کے احجار غالباً ایتھلی ملقت کے ہیں۔ اس نظام کے بعض اُفق زغالی سلوٹ سے معمور ہیں۔ یہ طبقات ایسے خللوں سے محدود حوض میں بھرے ہوئے ہیں جو جزیرہ نما ہند کے قدیم تر احجار کے درمیان میں سے گزرتے ہیں۔ یہ حوض رود ہائے داموودہ اور براکرنیز مہاندی اور گوداوری کی وادیوں کے ساتھ ساتھ طولانی سلسلے میں ترتیب یافتہ ہیں۔ داموودہ اور مہاندی سلسلے کے مکشوفات ایک غربی سمت میں متمائل ہوکر جنوبی باغلقند میں اکٹھا ہوگئے ہیں جہاں سے وہ مغرب کی طرف پھیل کر وادیٔ نربدا کے جنوبی جانب پہنچ گئے ہیں جہاں بعض اوقات "دکھنی ٹراپ" کے باصلطی اقسام لاوا سے مستور ہوگئے ہیں۔ حتیٰ کہ کوہِ ست پڑا کی اونچی چوٹیوں پر چڑھ کر ختم ہوگئے ہیں۔ بنگال کے راج محل پہاڑ میں بھی گونڈوانہ احجار شریک ہیں۔ خطۂ کوہ ہمالیہ میں مخصوص گونڈوانی احجار دارجلنگ کے قرب اور

بھوٹان میں پائے جاتے ہیں۔

گونڈوانہ احجار دو بڑے مجموعات میں تقسیم کیے جاتے ہیں:۔

(۱) قدیم حیاتی زمانے کے تحتانی گونڈوانہ

(۲) وسط حیاتی زمانے کے فوقانی گونڈوانہ

تحتانی گونڈوانہ بجائے خود تین بڑے سلسلوں میں تقسیم کیے گئے ہیں جو تلچیر، دامودہ اور پنچیت کے نام سے مشہور ہیں۔

سلسلۂ تلچیر کی تل جیاں کہیں خلل کی وجہ سے مشاہدہ سے نہیں ہٹادی گئی ہے ایک خاص گنڈتہ سے مختص ہوتی ہے۔ جو اُس کی ونٹ نمایز مین، اور دھاریوں کی وجہ جو بعض بٹیات پر نظر آتی ہیں تلچی الاصل خیال کی جاتی ہے۔ یہ تہ تلچیری روٹ پتھر کے نام سے مشہور ہے جو خطۂ مہاندی میں ایک زغالی میدان کا نام ہے۔ تلچیر کی بالا تر تہیں جو حصۂ کر بھر بھری بناتی ہیں بعض قیمتی زغالی سلوٹوں پر مشتمل ہیں تلچیری سلسلوں کے مشہور رکازات علیٰحدہ شدہ پتوں کے علامات ہیں جو "نس فرنیۂ" کے نام سے مشہور ہیں اور یہ "جیب فرنیۂ" کے پتوں سے جو بالائی تہ ہائے دامودہ سے مختص ہیں شہ رگ کی عدم موجودگی سے تمیز کیے جاتے ہیں۔

تلچیری گنڈ تہیں

تہ ہائے دامودہ ہندوستان کے مخصوص زغال دار طبقات ہیں۔ ان کا تحتانی حصہ جو براکر کے نام سے مشہور ہے نہایت وسیع ترین پھیلاؤ رکھتا ہے اور نہایت قیمتی زغالی سلوٹوں پر مشتمل ہے۔ بالاتر زغال دار افق بنگال میں رانی گنج حصے کے نام سے مشہور ہے۔

تحتانی گونڈوانہ کی بالاترین قسم پنچیت ہے جو زغال سے معرا ہے۔ اس میں نباتات کے رکازی باقیات شریک ہیں جو بعض تحتی دامودہ کے نباتات سے نیز معدوم النسل کیڑے مکوڑے اور جل تھلیے کے باقیات سے مشابہ ہیں۔

تلچیری روٹ پتھر کا ارضیاتی اُفق، فوقانی کاربن زائی (یورلی یا اسٹیفنی) کے تل کے ساتھ قریب قریب مطابقت رکھتا ہے۔ بہر حال یہ تہیں وسطانی کاربن زائی

(ماسکووی) سے قدیم تر نہیں ہیں۔ کر ہربھری زغالی سلوٹیں فوقانی کاربن زائی کے تل سے متعلق ہیں۔ براکری زغال فوقانی کاربن زائی کے ایک بالا ترافق سے متعلق ہیں۔ رانی گنج کے معدنی زغال تحتانی پرمی (پرمی کاربن زائی یا ارٹنسکی) زمانے کے ہوسکتے ہیں۔ پنچیت غالباً فوقانی یا حقیقی پرمی یا زیخ سنگ کے برابر برابر زمانے کے ہیں۔

پس یہ معلوم ہوا کہ ہندوستان کے زغال دار طبقات کا زمانۂ تکوین برطانیہ عظمیٰ اور "فرانسیسی بلجی" حوض کے زغال دار طبقات کے زمانۂ تکوین سے جو سب کے سب تحتانی یا وسطانی کاربن زائی زمانے کے ہیں بے انتہا فرق رکھتا ہے۔ تحتانی گونڈوانی زغال شمالی امریکہ کے فوقانی تینلے زغال دار طبقات سے اور وسطی فرانس کے زغال دار طبقات سے جن کی بعض سلوٹوں کی عظیم دبازت کی وجہ سے دامودہ کا خیال ہوتا ہے مطابقت رکھتے ہیں۔

بنگال میں خاص طور پر بکثرت ترقی یافتہ تحتانی گونڈوانی طبقات کی ترکیب کی تختہ بندی حسب ذیل ہے:

| | | تخمینی زمانہ |
|---|---|---|
| پنچیت | | زیخ سنگ |
| دامودہ | رانی گنج<br>لوہ بھری اقسام شیل<br>براکر | ارٹنسکی |
| تلچیر | کرہربھری<br>گنڈتھیں | یورلی<br>ماسکووی |

بنگال کے باہر واقع ہونے والے میدان ہائے زغال کے ان ہی حصوں کو دوسرے نام دیے گئے ہیں۔ تمام میدان ہائے زغال کے تفصیلی یک موضوعات[۱] ارضیاتی پیمائش ہند کی یادداشت اور کارناموں میں طبع کیے گئے ہیں۔

۱۔ ایسے بیشتر یک موضوعات اب زیر طبع نہیں ہیں مگر متعدد عام کتب خانوں میں دیکھے جا سکتے ہیں۔

# فوقانی کاربن زائی ویرمی

## (ب)

## بحری شکل

**تینیلی تہیں**

سلطنتِ ہند کے جزیرہ نما خطوں کے سوا دوسرے تمام حصوں میں یورپی اور ارٹنکی منازل کے بحری نمونے نہایت وسیع طور پر ترقی یافتہ ہیں جو عموماً "تینیلی تہوں" کے نام سے مشہور ہیں بوجہ اس کے کہ رکازی بازوپایوں، کی وہی جنس اس میں نہایت بکثرت موجود رہتی ہے۔ یہ تہیں سلسلۂ کوہِ نمک میں ہی نہایت کامل طور پر مطالعہ کی گئی ہیں۔ اس سلسلۂ کوہ میں یہ تہیں زیادہ تر آہکی ہیں اور مجموعی طور پر "تینیلی" چونا پتھر کے نام سے مشہور ہیں۔ ان کی درجہ بندی تحتانی وسطانی اور فوقانی تینیلی چونا پتھر میں کی گئی ہے جن میں سے ہر ایک کی مزید ذیلی تقسیم ہوئی ہے۔ تحتانی تینیلی چونا پتھر کے نیچے ایک گنڈ تہ ہے جو بظاہر تلچھی الاصل

**سلسلۂ کوہِ نمک کی گنڈ تہ**

اور تلچھری گنڈ تہ سے مشابہ اور اسی زمانہ کی معلوم ہوتی ہے۔ اس تہ میں مختلف رکازات پائے جاتے ہیں اور اس کی اکثر بالائی تہیں نہایت رکازدار ہیں۔ واگن[1] نے مسلسل حیوانیوں کو ان طبقات میں نہایت شرح و بسط کے ساتھ مطالعہ کیا ہے اس کے بیانات "رکازیاتِ ہند" میں طبع کیے گئے ہیں۔ تحتانی تینیلی چونا پتھر اور وسطانی تینیلی چونا پتھر کے تحتانی حصوں کے حیوانیوں سے ظاہر ہوتا ہے کہ یہ تہیں فوقانی کاربن زائی زمانے سے متعلق ہیں۔ باقی تینیلی چونا پتھر بوجہ اس کے

[1] Waagen

کہ ان میں رکازی ایمونیے جو پیچیدہ ٹانکے رکھتے ہیں مثلاً جنس ہائے مدلؔ قوؔ لجنتہ اور مدلؔ لیکاٹیڈمر موجود رہتے ہیں تحتانی پرمی (پرمی کاربن زائی یا ارٹنسکی) زمانے سے متعلق کیے جاتے ہیں۔ فوقانی تینیلے چونا پتھر کی بالاترین تہوں پر ہی ایک روٹ پتھر سہ طبقی زمانے کا پایا جاتا ہے چونکہ زیخ سنگ یا فوقانی پرمی زمانے کے نمونہ جات اس خطۂ ہند سے مثل تمام دیگر بحری پرمی مکشوفات کے غائب ہیں۔

یہی اجار آہکی یا شبلی ہمالیہ کے مرکزی سلسلہ ہائے کوہ کے ساتھ ساتھ وسیع طور پر ترقی یافتہ ہیں۔ (بیرونی سلسلہ ہائے کوہ زیادہ تر اُن اجار سے بھرے ہوئے ہیں جو جزیرہ نمائے ہند کے قدیم غیر رکازی سلسلے سے مطابقت رکھتے ہیں) اِس مجموعہ کا مستقل ترین رُکن وہ ہے جو تینیلے شیل کے نام سے مشہور ہے اور سلسلۂ کوہِ نمک کے فوقانی تینیلے چونا پتھر کے مطابق ہے اور تحتانی پرمی زمانے کا ہے۔

گڑھوال میں تینیلے شیل تحتانی قدیم حیاتی زمانے کی تہوں پر غیر متطابق طریقے سے پائے جاتے ہیں۔ اسپیٹی میں وہ فوقانی کاربن زائی زمانے کی کسی آہکی ریگ کے نیچے گزر جاتے ہیں جس کی تل روٹ پتھریلی ہے۔ یہ روٹ پتھر سوائے اُس مقام کے جہاں سلسلہ پُو (جس کا ذکر سابقہ فقرہ میں کیا گیا ہے) انتہائی ترقی حاصل کرتا ہے عموماً مختلف اُفق پر جو سیلوری سے تحتانی کاربن زائی تک بدلتے رہتے ہیں غیر متطابق طریقہ سے واقع ہوتا ہے، مگر وہاں یہی روٹ پتھر متطابق طریقے سے سلسلۂ پُو کے بالاترین رُکن غرفی شیلوں میں جو بجائے خود فوقانی کاربن زائی زمانے کے ہیں نیچے اُتر آتا ہے۔

**اسپیٹی کے پرمی اور فوقانی کاربن زائی اجار**

پس یہ امر زیادہ غور طلب ہے کہ اسپیٹی روٹ پتھر تلچیری روٹ پتھر کا یا کوہِ نمک کی گنگھڑ تہ کا مساوی نہیں ہے بلکہ ایک بالاتر اُفق سے متعلق ہے جو بُراکر کے بعض منطقے سے غالباً مطابقت رکھتا ہے۔

**کشمیر کی ڈیونی تہیں**

خود غرفی شیل بعض براکری اور کرہر بھری اُفقوں کے برابر کے معلوم ہوتے ہیں اور کشمیر میں ڈیونی تہوں کی

شکل میں نمودار ہوتے ہیں جو تنیلے شیل (جو تحتانی پرمی زمانے کے ہیں) سے نیچے واقع ہوتے ہیں اور ان اقسام شیل اور ریگ سنگ کے اوپر جن میں رکازی مچھلیاں اور نس فرانیسہ کی علامتیں جو تلچیر کے کئی منطقوں میں ایک ہی سے متعلق ہیں اور ایسے احجار برکانی پر واقع ہیں جو غالباً تحتانی کاربن زائی زمانے کے ہیں۔

وہ تہیں جو سلسلۂ کوہ نمک کے تنیلے چونا پتھر سے مطابقت رکھتی ہیں مشرقی کوہ ہمالیہ میں دیکھی گئی ہیں۔ برما اور تناسیرم میں یہ زیادہ تر ان چونا پتھروں کی شکل میں نمودار ہوتی ہیں جو شبکیات کی جنس ہائے دُوکہ اور شواگرنیہ

**دُوکی اور شواگرینی چُونا پتھر**

سے ملو ہیں۔ دُوکی چُونا پتھر بلوچستان کے اضلاع پشین و ژہب میں بھی نظر آتے ہیں۔ ان تمام مکشوفات میں فوقانی کاربن زائی اور تحتانی پرمی سے متعلق احجار کے متعلقہ حدود ابھی تک معلوم نہیں ہوئے ہیں کئی عجیب و غریب غیر جنس ڈھیپے جو شہر جوھر میں تبتی سرحد پر واقع ہیں ان میں سے ایک وہ جو کھریائی زمانے کے ایک ایسے عظیم برکانی بریکیا میں پھیلا ہوا ہے جو چینی چن (اوّل) کے مشہور نام کی چوٹی بناتا ہے۔ چُونا پتھر کا

**چینی چن اوّل**

ایک ضخیم مجموعہ ہے جس میں سلسلۂ کوہ نمک کے منطقۂ کالاباغ میں اسی زمانے کے واقع ہونے والے رکازات جو تحتانی پرمی کے تل میں واقع ہیں پائے جاتے ہیں۔

گڑھوال کے تحتانی پرمی زمانے کی بالاترین تہوں میں ایمونیوں کی مشہور جنس جس کو مسٹر گریزباخ نے ۱۸۷۹ء میں ڈھونڈھ نکالا اور جس کو کِن سنگہ

**کِن سنگی تہیں**

سے نامزد کیا تھا پائی جاتی ہے۔ یہ رکازدار پرت کے فی الفور نیچے تحتانی سہ طبقی تہیں بغیر کسی عدم تطابقی ظہور کے واقع ہوتی ہیں اس لیے اس کو پرمی اور سہ طبقی زمانے کے درمیانی گذرگاہی منطقہ کا ظہور خیال کیا جاتا ہے۔ مگر اس پرت اور اس کی تحتانی

تہوں کے حیوانیہ میں ایک کامل تغیر پایا جاتا ہے جو ایک ایسے ہی انقطاع کو بالکل اتنا ہی ظاہر کرتا ہے جتنا کہ سلسلۂ کوہِ نمک میں واضح ہو رہا ہے۔ یہ کمن سنگی پیرت خولاہی ہے جس سے ظاہر ہوتا ہے کہ وہ غالباً کرۂ ہوا کے لیے کھلی ہوئی تھی۔ اور یہ عملِ ترسیب اُس زمانے کے بعد جس میں وہ بنی تھی رُک گیا تھا اس لیے جدید ترین زمانہ جس سے وہ متعلق کی جا سکتی ہے تحتانی پرمی زمانے سے بالاتر ہے۔

**زیخ سنگ کے بحری معادلات کی عدم موجودگی**

ان مشاہدات سے یہ اخذ کیا جاتا ہے کہ وسطی یورپ کے زیخ سنگ، انگلستان کے میگنیسی چونا پتھر اور روس کے مخصوص پرمی احجار کے بحری معادلات ہندوستان میں نامعلوم ہیں۔ پرمی سے سہ طبقی زمانے میں تدریجی گذر تو درکنار قدیم حیاتی اور وسط حیاتی زمانے کا فصل ہندوستان کے بحری طبقات میں بمقابل یورپ کے اُن ہی طبقات کے کہیں زیادہ وسیع ہے باوجودیکہ مغالطہ دہ منظاہرات تسلسل کو ظاہر کرتے ہیں۔ ہندوستان میں پرمی زمانے کے بحری نمونے تحتانی پرمی یا ارٹنسکی منزل تک ہی محدود ہیں جس کو متعدد علمائے ارضیات پرمی کاربن زائی کے جداگانہ نام سے موسوم کرتے ہیں چونکہ یہ طبقات کاربن زائی اور پرمی زمانے کی درمیانی گذرگاہی تہیں خیال کیے جاتے ہیں۔

---

# سہ طبقی۔ جورائی اور تحتانی آہکی نظام

## (۱) گونڈوانہ شکل

فوقانی گونڈوانوں کا عظیم ترین حصہ کارآمد معدنیات سے معرا ہے۔ اسی لیے ارضیاتی پیمائش ہند میں بہت کم توجہ ان کی طرف مبذول کی گئی ہے۔ ان کا زمانۂ تکوین اکثر مشتبہ ہے اور ان کا تسمیہ پریشان کن۔

مجموعۂ مہادیوا کے غیر رنگدار سرخ ریگ سنگ جن کا دَل کوہِ ست پُڑا کی مہادیوی پہاڑیوں میں تقریباً (۸۰۰۰) فٹ تک پہنچتا ہے غالباً سہ طبقی زمانے کے ہیں۔ ایسی ہی تہیں جو غالباً اسی زمانے کی ہیں جنوبی ریوا کے زغالی طبقات نیز بعض رودہائے داموده اور مہاندی کی وادیوں کے میدان ہائے معدنِ زغال کے سلسلوں پر واقع ہوتی ہیں۔

راج محل پہاڑیوں کا "دُبراجپوری" ریگ سنگ بھی غالباً ان ہی کا معادل ہے۔ یہ امر قابلِ غور ہے کہ جزیرہ نمائے ہند کے گونڈوانی طبقات اور انگلستان کے جدید سرخ ریگ سنگ کے درمیان جن میں فوقانی کاربن زائی، پرمی اور سہ طبقی زمانے کی تہیں بھی ایسی قریب تر ملی ہوئی ہیں کہ اکثر علمائے ارضیات ان سب کو ایک ہی مسلسل نظام میں شامل کرنے پر مصر ہیں، ایک واضح متوازیت پائی جاتی ہے۔

فوقانی گونڈوانہ کے باقی حصے عموماً کم دبیز اور ایک دوسرے سے قریبی تعلق رکھتے ہیں۔ ان کا زمانہ فوقانی جورائی سے تحتانی کھریائی تک بدلتا رہتا ہے اور بعض وقت اندازاً اور بعض وقت نہایت صحیح طور پر کارزی مشمولات کے ذریعہ قائم کیا جا سکتا ہے۔ بلحاظ ترتیب ارتقائی اس کے ۴ حصے ہیں: اوّل راج محل، دوم ایک وسطانی مجموعہ جس کے لیے اب تک کوئی اجمالی نام منتخب نہیں کیا گیا ہے، سوم جبل پور، چہارم اومیا۔ پہلے تین حصے اور بعض وقت آخری حصہ جزیرہ نمائے ہند کے تمام مشرقی ساحل کے ساتھ ساتھ اسحاق پین کی قربت سے تنجور تک نمودار ہوتا ہے۔

## ابرکی فریدتیات

راج محل حصے کا مخصوص نمونہ بنگال کی اسی نام کی پہاڑیوں میں دکھائی دیتا ہے جہاں نباتاتی رکازی تہیں باصلطی اجحار سے ملی ہوئی ہیں۔ بنیادی ڈیک (Dyke) جو اس برکانی خروج کے ساتھ تعلق رکھتے ہیں بنگال کے بعض میدانی اضلاع میں عام طور پر پائے جاتے ہیں اور بعض دلچسپ حجریاتی نمونہ جات مثلاً ابرکی فریدتیات پر مشتمل ہیں جن کو مسٹر ٹی ایچ۔ ھالینڈ[1] نے ۱۸۹۴ء میں ڈھونڈھ نکالا تھا۔

سلسلۂ کوہ ست پڑا کے دنتوائی اور وادیٔ گوداوری کی کوٹا ملیری تہیں اور غالباً کڈک کے اٹگڑھی ریگ سنگ تقریباً راج محل ہی کے اُفق سے متعلق نظر آتے ہیں۔ اٹگڑھی یا رزہ کے بعض مہین دانہ دار زردی مائل رنگ کے ریگ سنگ سے وہ مال برآمد ہوا ہے جس سے دنیا کے مشہور مندر بھوانی ایشور اور کونارک کا "سیاہ مندر" اور پوری میں جگناتھ کے مندر کی عمارتیں تعمیر کی گئی ہیں۔

جبل پوری تہوں کا نمونہ اسی نام کے شہر کے قریب موجود ہے۔ اب تک بیان کیے ہوئے مجموعات کی طرح خصوصاً ریگ سنگ پر مشتمل ہونے کے بجائے یہ تہیں چکنی مٹی کے اقسام سے بنی ہیں اور ان میں حطبی تہیں شریک ہوتی ہیں۔ مقام کچھ میں اومیائی تہوں نے جو خاص کر ریگ سنگ اور اقسام شیل ہیں ایک بڑی دبازت (۳۰۰۰ فٹ) حاصل کی ہے اور اسی طبقات پر مشتمل ہیں جن میں

---

[1] Mr. T. H. Holland

پائے جاتے ہیں۔ اسی قسم کے احجار اراکان یوما اور جزائر انڈمان میں وسیع طور پر بنے ہیں۔

دکھنی ٹراپ کے انتہابات کا گونڈوانی سرزمین کی آخری شکست کے ساتھ وابستہ ہونا ظاہر ہوتا ہے۔

# آغاز جدید نظام

(۴)

اگر اب تک بیان کیے ہوئے مختلف ارضیاتی حصوں کو ہندوستان کے کسی نقشے پر ظاہر کیا جائے تو معلوم ہوگا کہ سوائے بعض رابعی تہوں کی پٹیوں کے جو ساحل اور بعض بڑے دریاؤں کی وادیوں میں واقع ہوتی ہیں نیز چند ثلاثی مکشوفات کے جو گجرات، کاٹھیاواڑ اور مغربی راجپوتانہ میں دکھائی دیتی ہیں ہند کے تین منقسمہ خطوں میں سے ایک جزیرہ نمائی اب تک تکمیل ہو چکی ہے۔ اس بیان کے باقی وہ فقرے، جو رابعی عہد سے متعلق ہوتے ہیں ہندوستان کے بڑے منقسمہ خطوں میں سے خاص کر تیسرے خطے یعنی "سندھی گنگائی" میدان کے متعلق وضاحت کرینگے بخلاف اس کے وہ فقرات جو ثلاثی احجار سے متعلق ہیں "جزیرہ نمائے ہند کے ماسوا" کے عظیم سلسلہ ہائے کوہ کے متعلق خاص طور پر صراحت کرینگے۔

### کھریائی اور ثلاثی کا درمیانی طبقیاتی انقطاع

کھریائی کے اختتام پر وسط حیاتی یا ثانوی عہد اختتام کو پہنچا۔ کھریائی اور ثلاثی زمانے کا درمیانی وقفہ جو سمندر کی ایک عالمگیر عارضی بازگشت کی وجہ سے واقع ہوا ہے دنیا کے کسی دوسرے حصہ کی طرح ہندوستان میں نمایاں طور پر بھی ظاہر ہوتا ہے۔ چنانچہ سندھ میں بھی جہاں ہندوستان کے قدیم ترین ثلاثی احجار پائے جاتے ہیں ان میں کوئی ایسی تہیں واقع نہیں ہوتیں

رکازی نباتات جو جبل پوری نباتیہ سے قریبی تعلق رکھتے ہیں، پائے جاتے ہیں نیز اُن تہوں کے درمیان بحری رکازات ڈیلڈنی اور تحتانی سبز ریگی زمانے کے علی الترتیب جڑے ہوئے نظر آتے ہیں۔ اِس طرح جدید ترین گونڈوانو کی عمر تحتانی کھریائی زمانے کی قائم ہوتی ہے۔ کاٹھیاواڑی اور گجراتی تہوں میں جو بظاہر اسی زمانے کی معلوم ہوتی ہیں خطبی کی سلوٹیں واقع ہوتی ہیں۔

(ختم)

# سہ طبقی جورائی
اور
# تحتانی کہریائی نظام

## (ب) بحری تشکل

سہ طبقی اور جورا کے بحری نمایندوں نے سلطنتِ ہند کے جزیرہ نما خطوں کے ماسوا رقبہ جات میں نہایت ترقی پائی ہے۔ فوقانی جورائی نے کچھ اور راجپوتانہ میں جزیرہ نما رقبے کے حدود کے ساتھ ساتھ بھی عمدہ ترقی پائی ہے۔ ہندوستانی بحری وسط حیاتی متحجرات کی مختلف تہیں دنیا کے دوسرے حصوں میں ان کے معادلات کے ساتھ متعدد رکازی امونیات کے ذریعے جو ان دونوں میں پائے جاتے ہیں باسانی متعلق کی جاسکتی ہیں۔ وسط حیاتی زمانے کا ہر افق امونیہ کی کسی خاص نوع سے مشخص ہوتا ہے اور وہ منطقے جو اس طرح قایم کیے جاتے ہیں دنیا کے تمام حصوں میں شناخت کیے جاسکتے ہیں۔ وسطی کوہِ ہمالیہ اور شمال مغربی سرحد کے وسط حیاتی منطقوں میں ہی لائق سائنس دانوں کی ایک بڑی تعداد نے جن میں سے اسٹولِکزکا[1]، گریز باخ[2]، مڈل مِس[3]،

---

[1] Stoliczka [2] Griesbach [3] Middlemiss

ڈینر[1]، فون کرافٹ[2] اور ہیڈن[3] خاص طور پر قابل ذکر ہیں ایسا نمایاں ترین ارضیاتی کام کیا ہے جس نے اب تک ہندوستان میں تکمیل پائی ہے۔

سہ طبقی جو خاص کر ہونا تیفرآ کی اقسام شیل اور ضخیم ڈولومی اقسام پر مشتمل ہے وسطی ہمالیہ اور سلسلۂ کوہ نمک میں کثیر رکازات اسے مختص ہے جس کی مثال دنیا کے کسی دوسرے حصے میں نہیں مل سکتی۔

رکازی عضویات جن میں سے اکثر عجیب خوبصورت ہیں واگن[4]، مجسسووکس[5]، ڈینر اور بٹنر[6] کے مشہور مخصوص سلسلۂ باب موضوعات میں بیان کیے گئے ہیں۔

سہ طبقی، جیسا کہ اس کے نام سے ظاہر ہے، تین بڑے حصوں پر مشتمل ہے: پہلا تحتانی جس میں ایمونیہ کی خاص جنس ٹرولائیٹس (Tirolites) زیادہ تر پائی جاتی ہے۔ دوسرا اوسطانی جس میں سنگیلے (Ceratites) کے منطقہ نے انتہائی ترقی حاصل کی ہے اور تیسرا فوقانی جس میں کھردرا سنگا (Trachy ceras) خاص طور پر پایا جاتا ہے۔ یہ تینوں نازل (یورپ کے) مستند حصص بنٹر[7]، صدفی سنگ آہک[8] اور کیئوپر[9] سے علی الترتیب مطابقت رکھتے ہیں۔

ہمالی سہ طبقی | یہ نظام وسطی ہمالیہ ہی میں خاص طور پر نہایت مکمل ہے خصوصاً فوقانی سہ طبقی ایک حقیقی عظیم درجہ پر ترقی یافتہ ہے۔ چنانچہ اسپیٹی میں ان تینوں حصوں کے دل علی الترتیب تخمیناً ۵۰، ۵۰۰ اور ۳۰۰۰ فٹ ہیں۔

تحتانی حصہ سلسلۂ کوہ نمک کی "سنگیلی تہوں" سے مطابقت رکھتا ہے جو تحتی پرمی کاربن زائی سے ایک روٹ پتھریلی تہ کے ذریعے علیحدہ ہوتی ہیں۔ کوہ ہمالیہ میں اس قسم کا کوئی واضح انقطاع نہیں ہے مگر جیسا کہ پہلے ہی بیان کیا گیا ہے

[1] Diener [2] Von Krafft [3] Hayden
[4] Waagen [5] Mojsisovics [6] Bittner
[7] Bunter [8] Muschelkalk [9] Keuper

یہ قرینِ قیاس ہے کہ کن سنگی منطقہ کی تہ نشینی کے بعد عملِ ترسیب مسدود ہو گیا تھا۔

اُن رکازات میں جو تحتانی سہ طبقی کے مختلف اُفقوں سے مختص ہیں حسب ذیل قابلِ ذکر ہیں:۔ ٹھیٹ سنگیلا جنس ہائے ڈیا نو بیرہ، ٹرولائیٹس اور نرم سنگا نیز بالاتر منطقوں میں گریز باخی منقاریہ۔

دونوں سلسلۂ کوہِ ہمالیہ و کوہِ نمک کے بعض منطقے خاص رکازی انواع سے مختص ہیں جو اسی ترتیب میں یکے بعد دیگرے پائے جاتے ہیں اور یہ یورپ کے ایسے ہی منطقوں کے ساتھ مشابہت رکھنے والے دکھائی دیتے ہیں۔

وسطانی سہ طبقی بکثرت اُن انواع سے مختص ہیں جو جنس ہائے سنگیلا اور پیچینرہ سے متعلق ہیں اس کی اسفل تر تہیں اسٹراچیائی کمانی پیچہ اور بالاتر لومیلی فتیلیہ سے مختص ہیں۔

فوقانی سہ طبقی طبقات کے عظیم سلسلہ میں یہ معلوم ہوتا ہے کہ اُن کے نیچے کی تہوں میں ہیلوبیہ رکاز پائے جاتے ہیں، اُن سے بالاتر جو ٹروپلی تہوں کے نام سے بلحاظ اُس جنس کے امیونیوں کی کثرت کے مشہور ہیں واقع ہوتی ہیں، ان سے بھی اعلیٰ تر اسپیتی کی جُو اوٹی تہیں اور کماؤن کی ہیلوبیہ تہیں جن میں بیشمار امیونیات پائے جاتے ہیں جن میں سے مشہور جنس تختی سنگا ہے اور بالآخر مانوٹش سلینیر یا رکازدار اقسامِ شیل اور گریز باخی کمانی پیچہ اور بڑدتار کھنے والے طبقات پائے جاتے ہیں۔

مانوٹش رکازدار اقسامِ شیل نے بلوچستان کے اضلاع پشین اور ژوب میں بھی زیادہ تر ترقی پائی ہے بخلاف اس کے اراکان یوما کے احجار کی ایک بڑی مقدار ھیلوبیہ رکازدار اقسامِ شیل اور چُونا پتھر سے مرکب ہے۔

جورائی چُونا پتھر کے بڑے ڈل میں جو وسطی ہمالیہ میں سہ طبقی کے اوپر واقع ہے بہت کم رکازات پائے جاتے ہیں اس لیے یہ ذیلی منطقوں میں باسانی تقسیم نہیں کیے جا سکتے ہیں، ان چونا پتھروں پر بالاترین جورائی زمانے کے مختلف "اسپیتی شیل" واقع ہوتے ہیں۔ جن کے نہایت مشہور

ایمونیٹ تجارت کے لیے رائج ہیں۔ کیونکہ یہ کل ہندوستان میں بعض مذہبی رسوم کے لیے استعمال کیے جاتے ہیں۔

**بلوچستانی جورائی** بلوچستان میں لیس[1] تحتانی جورائی ۲۰۰۰ یا ۴۰۰۰ فٹ دَل کے سیاہ چونا پتھر پر مشتمل ہے ان میں سے بعض سنگ بیضوی اور آہکی اقسامِ شیل ہیں جن میں کچھ زیادہ رکازدار پٹیاں پائی جاتی ہیں اور ان ہی میں یورپی سلسلے کے خاص ذیلی اقسام شناخت کیے جاتے ہیں۔ ان پر وسطانی جورائی زمانے کے ضخیم چونا پتھر اتنی ہی مساوی دبازت کے واقع ہوتے ہیں۔ اور یہ اونچی چوٹیاں بناتے ہیں جو شہر کوئٹہ کو گھیرے ہوئے ہیں۔ اس ضخیم چونا پتھر پر غیر متطابق طریقے سے تحتانی کھرپائی سلسلے واقع ہوتے ہیں۔ چونکہ بالائی جورائی سلسلہ بلوچستان سے غائب ہے۔

**کچھ جورائی** فوقانی جورائی منطقے جو بلوچستان میں غیر موجود ہیں کچھ میں سنگ بیضوی چونا پتھر اور اقسامِ شیل میں تقریباً ۳۰۰۰ فٹ دَل کے نمودار ہوتے ہیں جو اوپر کی طرف ریگ سنگ میں گذرتے ہیں۔ اس سلسلے میں یورپ کے فوقانی جورائی زمانے کے تمام بڑے ایمونیائی منطقے شناخت کیے جاسکتے ہیں۔ اور یہی افق سلسلۂ کوہ نمک اور مغربی راجپوتانہ میں نمایاں ہوتے ہیں۔ جورائی زیادہ تر ہمالیہ میں ظاہر ہوتے ہیں جہاں ان کا مطالعہ تفصیل سے نہیں ہوا ہے۔

**تحتانی کھرپائی** کچھ کے فوقانی جورائی پر مساوی دَل کے تحتانی کھرپائی ریگ سنگ واقع ہیں جو اکثر کنجالی ہیں اور تحتانی سبز رنگ کے افق تک پھیلے ہوئے ہیں اور یہ اومیائی تہیں بناتے ہیں جن کا ذکر قبل ازیں گونڈوانی شکل کے بیان میں کیا گیا ہے۔

---

[1] Lias

بلوچستان میں تحتانی گھریائی احجار سیاہ " سنانیہ اقساء شیل " کی صورت میں جن میں ڈوالیہ جنس کے سنانیہ پائے جاتے ہیں ۔ نیز بالائی چمکدار دھاری دار سفید و سُرخ چونا پتھر کی شکل میں جو " پرہی چونا پتھر " کے نام سے مشہور ہیں نمودار ہوتے ہیں ۔ ان احجار کے ہمالی معادل گیوملی ریگ سنگ ہیں ۔ پرہی چونا پتھر کے معادل اراکان یوما اور جزائر انڈمان میں دکھائی دیتے ہیں ۔

# فوقانی کھریائی نظام

**وسطانی کھریائی کی عدم موجودگی**

چونکہ یہ اُفق واضح ترین انقطاعات جو ہند کے ارضیاتی سلسلے میں واقع ہوئے ہیں اُن میں سے ایک سے وابستہ ہے اس لیے کھریائی کے وسطانی منازل خصوصاً وہ جو گالٹ کے بالکل ہی ماقبل کے ہیں ہندوستان میں نامعلوم ہیں۔

**جنوبی ہند کے فوقانی کھریائی**

جنوبی ہند کے مشرقی ساحل کے نزدیک پانڈیچری سے ترچناپلی تک ہی فوقانی کھریائی تہوں کا کامل ترین سلسلہ نظر آتا ہے یہ تہیں خصوصاً اقسامِ شیل اور ریگ سنگ پر مشتمل ہیں جن میں بعض آہکی پٹیاں جو عمدہ محفوظ رکازات سے بھری ہوئی ہیں جن کو فاربس[1]، اسٹولِکزکا[2] اور کوسمٹ[3] نے بڑی وضاحت سے بیان کیا ہے، پائے جاتے ہیں۔ اُن کے تین بڑے اقسام اُوٹاٹور[4]، ترچناپلی اور آریالور[5] ہیں۔ اوٹاٹور میں جو زیادہ اقسامِ شیل پر مشتمل ہے بعض مرجانی چونا پتھر شریک رہتے ہیں امونیوں کے سو اقسام سے زائد ان تین منطقوں میں پھیلے ہوئے ہیں بشلوئن باخیہ تہیں

---

[1] Forbes [2] Stoliczka [3] Kossmat

[4] Utatur [5] Ariyalur Schloenbachia

جن میں شلون باخیہ منتفخ، برگیری کلسی، مسلح قلابیہ پائے جاتے ہیں۔ خار سنگی تہیں جن میں خار سنگا کے متعدد انواع اور بیسلی دار کلسی واقع ہوتے ہیں اور ایک بالاتر منطقہ جس میں پیوستہ خار سنگا اور رہکسلیہ تیراکہ شریک رہتے ہیں۔ یہ تینوں حصے گالٹ، سینومنی اور تورونی اقسام (یورپ) سے علی الترتیب مطابقت رکھتے ہیں۔

تحتانی سینونی زمانے کی ترچناپلی تہیں (جن میں ایمونیوں کے ستائیس انواع شریک ہیں) جو مختلف اقسام ریگ، چکنی مٹی اور سنگریزوں کی تہوں پر مشتمل ہیں جن کے درمیان صدفی چونا پتھر جڑے ہوئے ہیں جو آرائشی اغراض کے لیے زیادہ استعمال کیے جاتے ہیں ایک اسفل تر حصہ پر جن میں پرڈر بیز قرصہ اور ھلالی نخر، قلبیہ وغیرہ مخصوص ہیں اور ایک بالاتر حصہ پر جس میں تاملی آٹول سنگا اور ھندوستانی اٹمل سنگا وغیرہ شریک ہیں، شامل ہیں۔

آریہ لور جو زیادہ تر فوقانی سینونی زمانے کا ہے خاص طور پر ریت دار ہے اور اس کی بنیاد میں ایک نہایت رنگا رنگ دار پٹی موجود ہے جس میں ایمونیوں کے پچاس انواع سے زائد جو جنس ہائے ڈہبیز قرصہ، چوبہ وِنڈی قرصہ اور جلکر سنگا، وغیرہ سے متعلق ہیں پائی جاتی ہے، اور اسی میں متعدد شرقی خلیشو میہ اور شکم پائے جن میں زہرہ لاحیوانیے اور بیچ حیوانیے خاص طور پر اچھی طرح نمایاں ہوتے ہیں، پائے جاتے ہیں۔ آریہ لور کے بالاترین طبقے نیئوری تہوں کے نام سے مشہور ہیں اور ان میں ڈاتیائی نوع ڈنیکی تیراکہ پائی جاتی ہے۔

**بلوچستانی فوقانی کھربائی**

سینومنی تہیں جن میں خار سنگا پایا جاتا ہے ہزارا میں اور سلسلہ کوہ سامنا میں معلوم ہوئی ہیں۔ فوقانی کھربائی بلوچستان میں زیادہ تر ترقی یافتہ ہے اور اس کے اسفل تر ارکان سندھ کے سلسلۂ کوہ لاکی میں پائے جاتے ہیں یعنی ان چونا پتھروں میں جو ادھ کھلی تہیں بناتے ہیں اور جو کمپانی یا تحتانی میس ٹرکٹی زمانے

جو تھینیٹی یا اسفل ترین ثلاثی زمانے سے متعلق کی جا سکتی ہیں بخلاف اس کے اسی صوبہ کے کھیرپائی مشتمل ڈانیائی تل کے قریب شمار کیے جاتے ہیں۔ اس لیے بالاترین کھیرپائی اور پست ترین ثلاثی دونوں غائب ہیں۔

**سلسلۂ رانی کوٹ**

ہندوستان میں دیگر ممالک کی طرح آغاز جدید زمانہ سکوی چونا پتھر کی بڑی مقدار پر مشتمل ہے۔ اس کے تین بڑے حصّے ہیں: رانی کوٹ، لاکی اور کھیرتھر۔ رانی کوٹ جو صوبہ سندھ میں نسبتہً کم رقبے تک محدود ہے سیلابی ریگ سنگ کے ایک پست تر حصّے پر مشتمل ہے جو اولوچ[1] اور ریڈنگ[2] (یورپی) تہوں سے مطابقت رکھتا ہے اور ایک بلند تر بحری حصّہ پر مشتمل ہے جو لندنی چکنی مٹی کا ہمعصر ہے۔ فوقانی رانی کوٹ کی بالاترین تہوں میں قدیم ترین سکیات بکثرت پائے جاتے ہیں جو نوع مُستوی سکیہ سے خاص طور پر متعلق ہوتے ہیں۔

**سلسلۂ لاکی کی زغالی سلوٹیں**

حصّہ لاکی بلحاظ مختلف مقامات دو قوع کے ایک شیلی ریتیلی یا ایک آہکی وضع ظاہر کرتا ہے۔ اس کے مشہور مختص سکیات اٹسکی سکیہ اور دانہ دار سکیہ (اسلینہ) ہیں۔ آہکی سنگ پائے لاکی میں سنکیات کی جو فیزہ جنس بھی بکثرت پائی جاتی ہے۔ حصۂ لاکی اقتصادی نقطۂ نظر سے زیادہ اہم ہے کیونکہ اس کے بلوچستانی اور پنجابی حصّے میں ایک مشہور زغالی اُفق پایا جاتا ہے۔

**کھیرتھر سلسلہ**

کھیرتھر زیادہ تر چونا پتھر پر مشتمل ہے جو "سندھ بلوچستان" کی سرحد پر اسی نام کے سلسلۂ کوہ میں ۳۰۰۰ فٹ دَل تک ہوتا ہے۔ اس میں کئی منطقے جن تب سکیات بکثرت ہوتے ہیں پائے جاتے ہیں جن میں سے لیویگیاٹس[3] سکیہ، مشتبک سکیہ، گیزہنس[4] سکیہ اور کمانی دار اسلینہ قابلِ ذکر ہیں۔

---

[1] Woolwich. [2] Reading
[3] Laevigatus [4] Gizehensis

کھر دہری چونا پتھر کی بالاتر تہوں میں چکنا سیکیہ جو اس جنس کی عظیم ترین صنف سے واقع ہوتا ہے۔ لاکی اور کھر دہر لوٹیشی (Lutetian) سے یعنی وسطانی آغاز جدید سے مطابقت رکھتے ہیں۔ بارٹونی (فوقانی آغاز جدید) جو بلوچستان کے درہ بولان میں کھر دہر کے اوپر مشتبہ حالت میں موجود ہیں تمام دیگر مکشوفات سے یقیناً غائب ہے چونکہ کھر دہر اور اس کی تحتانی تہیں قریب جدید زمانے کی ہیں ان کے درمیان ایک وسیع پھیلا ہوا عدم تطابق ظاہر ہوتا ہے۔

ہر دو لاکی اور کھر دہر کچھ، اور اراکان یوما کے سلسلے کوہ نمک نیز جزائر انڈامان میں خوب ترقی یافتہ پائے جاتے ہیں۔ لاکی زیادہ تر مغربی راجپوتانہ میں ترقی یافتہ ہے۔ سورت اور آسام کے سکوی طبقات اور خطہ شملہ کا سباتھوی مجموعہ کھر دہر سے مطابقت رکھتا ہے۔

———(✣)———

# پیگو یا میکرن (ذوبلی) نظام

## قریب جدید اور تحتانی قریب تر جدید

"آغاز جدید زمانے کا اختتام ارضیاتی تاریخ ہند کے آخر ترین اور مشہور ترین باب کی افتتاح کرتا ہے۔ وہ سکونی حالات جو ابتدائے فوقانی کاربن زائی سے ہی جاری رہے تھے اب اختتام کو پہنچے اور قشر ارض عمل اختلال کی ایک مجدد ہیئت میں داخل ہوا۔ مختلف رسوب کا ضخیم مواد جو (بحر) ٹیتھس (Tethys) کی بتدریج ڈوبنے والی سطح پر خاموشی سے جمع ہو رہا تھا نہایت قوت سے افقی (مماسی) جہت میں اب دبنے لگا اور مسلسل ڈھالو ٹیلوں میں اچھال دیا گیا جو موجودہ زمانے کے بڑے سلسلہ ہائے کوہ بن گئے ہیں: یعنے کوہ ایلپس (Alps)، پیرینیز (Pyrenees)، ہمالیہ۔

اس عظیم ابھار میں تین صورتیں شناخت کی جاسکتی ہیں: ایک آغاز جدید کے اختتام پر دوسری وسطانی قریب تر جدید میں اور آخر ترین وسطانی یا فوقانی جدید تر میں۔

**کوہ ہمالیہ کا ابھار**

پہلے ابھار نے گو جدید زمانے کے اور اس کے تحتانی قدیم تر طبقات میں کثیر پیچ و خم پیدا کیے تھے اور ان کو اونچا کر کے نہایت مرتفع سلسلہ ہائے کوہ میں کئی خطوں میں ظاہر کیا تھا تاہم قدیم سمندر ٹیتھس کو مٹانے کے قابل نہ تھا۔ اس سمندر نے اپنا تسلسل اس وقت بھی قائم رکھا۔ اس کے تل کی تدریجی دھسن جس کی شہادت ہم کو فوقانی کاربن زائی سے آغاز جدید زمانے تک

ملتی ہے۔ اب بھی جاری رہی یا بڑھنے بھی لگی جس کا اندازہ مختلف ریگ سنگ اور کنکریلی اقسامِ شیل کے عظیم دَل سے ہو سکتا ہے جو تمام اس امر کی شہادت دیتے ہیں کہ ان میں تہ نشینی کچھ اُتھلے پانی میں ہوئی ہے اور یہ رسوب تمام زمانۂ قریب جدید میں مجتمع ہوا تھا۔ یہ گہرے بھورے یا سبزی مائل اقسامِ شیل اور نہایت آہکی ریگِ سنگ غیر معمولی طور پر ہم شکل اور یکساں نظر آتے ہیں اور ایک عظیم متحجرہ کی بڑی مقدار بناتے ہیں جو "ذوبی" کے نام سے مشہور ہے۔ اسی شکل کی تہیں اسی رقبہ میں آغاز جدید زمانے میں اور کھُریائی زمانوں میں بھی تہ نشین ہوئی تھیں مگر محض قریب جدید زمانے میں ہی ذوبی کا کثیر ترین حصہ تہ نشین ہوا تھا۔

**ذوبی**

وسطانی قریب تر جدید کے اختتام پر ایک دوسری کوہ خیزی قوت نے جو فوقانی آغاز جدید سے بھی زیادہ زوردار تھی ذوبی طبقات کو اوپر اُٹھا دیا اور ان میں پیچ و خم پیدا کر کے متعدد جھرّیاں بنا دیں۔ اور اس طرح سمندر ٹیتھس کھاڑیوں یا دریائی "(Inland sea)" دریاؤں کے سلسلوں میں علٰحدہ علٰحدہ ہو کر منقطع ہو گیا۔ اور آخرکار جدید تر زمانوں کے آخر ترین عظیم اُبھار میں غائب ہو گیا۔

اس طرح ہمجنس طبقات کا ایک سلسلہ بنا جو غیر متطابق طریقے سے آغاز جدید پر قایم ہُوا ہے اور جس پر فوقانی قریب تر جدید اور جدید تر غیر متطابق طریقے سے پائے جاتے ہیں۔ یہ سلسلہ برما کے پیگو نظام کو اور بلوچستان کے میکرانی نظام کو بناتا ہے۔

اِس نظام کی ذوبی تشکیل بلوچستان میں کوجکی شیل کے نام سے مشہور ہے جو ایک قریب قریب غیر رکاز دار متحجرہ ہے جس میں کبھی کبھی رکاز دار پٹیاں واقع ہوتی ہیں جن میں میانہ سکیۂ نلی دار سکیلہ اور قریب جدید زمانے کے دیگر رکازات پائے جاتے ہیں۔

**کوجکی شیل**

| اُس مقام پر جس کی قربت میں کسی زمانے میں | سندھ اور بلوچستان کے آہکی منطقے |
| --- | --- |

سمندر کا ساحل تھا جس میں "ذوبی" تہ نشین ہوا تھا۔ مختلف رسوب نے ایک آہکی شکل اختیار کی اور نہایت رکازدار ہو گئے۔ چنانچہ سندھ اور بلوچستان میں

**ناری سلسلہ**

یہ رکازی تشکیل تین بڑے حصوں ناری گاج اور ہینگلاج میں تقسیم کی گئی ہے۔ ناری وسطانی اور فوقانی قریب جدید کے کچھ حصہ پر مشتمل ہے۔ اس کے پست تر حصے میں اکثر ضخیم سکوی چونا پتھر پائے جاتے ہیں جو عدم تطابق کی مختلف مقدار کے ساتھ آغاز جدید زمانے کے سکوی چونا پتھر پر واقع ہوتے ہیں۔ یہ آخر ترین افق ہے جس میں بڑے سکیات خصوصاً میانہ سکیہ ونلی دار سکیہ کشادہ گرد فلسہ کے مجموعہ کے ساتھ شریک ہو کر بکثرت پائے جاتے ہیں۔

فوقانی ناری میں شبکیات نے اعلیٰ ترین ترقی حاصل کی ہے چنانچہ بڑی صنفت تھیوبالڈ کارٹری[1] گرد فلسہ تہ ۲ انچ قطر کی ہوتی ہے دیگر مشہور

**گاج سلسلہ**

ناری رکازات وِ لنی کو ہ بُرجہ گلنبیا لہ بربنیہ منقاری خوش حاشیہ فاختہ لوسینہ اور شرہ اگلا ہری گاج جو اقسام شیل اور مرجانی چونا پتھر پر مشتمل ہے قریب جدید زمانے کا بالاترین حصہ ہے۔ اس کے مشہور رکازات حاشیئی گرد فلسہ فلکی ہرینہ چپٹا خوش حاشیہ جاکی مانتھ فوبہ خارپشتہ اور دکار یادر ینولی ہیں۔

**سلسلہ ہینگلاج**

سلسلہ ہینگلاج جو ساحل میکرن کے ساتھ ساتھ نیز جزائر خلیج فارس وادی رود ایراوتی اور جزائر انڈمان میں اچھی ترقی پائی ہے زیادہ تر اقسام چکنی مٹی وریگ سنگ نیز رسوٹ پتھر کے اقسام پر مشتمل ہے جس میں چند آہکی پٹیاں شریک رہتی ہیں۔ برما اور انڈمان کے مشہور شبکیات نیاسی سگیسہ اور نیاسی سوراخدار جل تھلیا ہیں سلسلہ ہینگلاج خاص کر برڈیگالی زمانے (تحتانی قریب تر جدید) کا ہے جس کی بالاترین تہیں شاید ہیلویشی (وسطانی قریب تر جدید) زمانے کی ہیں۔ ان بالاترین تہوں میں متعدد بڑے کنگھیا پائے جاتے ہیں جن کی عام ترین نوع نالی دار کنگھیا ہے۔

---

[1] Theobaldi carter

## گرانیٹی متداخلات

پیگو نظام سے ایک حصّے کے ہمعصر گرینیٹ، عامیہ، لمبی سیینی، اور اقسام ہائے سماق کے عظیم متداخلات ہیں جو بلوچستان کے آغازِ جدید احجار کو کاٹ کر اُن میں سے گذرے ہیں اور بعض بلند ترین سلسلہ ہائے کوہ مثلاً کوہ راس و خواجہ عمران بنائے ہیں۔ کوہ ہمالیہ کے ثلاثی گرینیٹ بھی اسی زمانے کے ہیں۔

## پیٹرول، نمک اور گندک

اس اگنی عالمیت کے دیگر ماحصل برما آسام اور پنجاب کے پیٹرولی طبقات اور غالباً سلسلۂ کوہ نمک کے لمبی مارل و ملحی تہیں نیز گندک کی کثیر تہیں ہیں۔

پیٹرول پانی کی بہ نسبت کم کثیف ہونے کی وجہ سے پیگو نظام کے ضد میلا نیات کے محوروں کے ساتھ ساتھ اس مقام پر جمع ہو گیا ہے جہاں کہیں چکنی مٹی کے پتھروں کی کسی پرت نے ایک ناگزار چھت بنادی ہے۔ ان ضد میلانی چوٹیوں میں گیس بھی جمع ہوئی ہیں اور شگافوں کے ذریعہ سطح پر راستہ بنانے کی قابلیت رکھتی ہیں جس کی وجہ سے گِلی براکین حاصل ہوئے ہیں جو اُن قوس ہائے ضدمیلانی کے بارزات کے ساتھ ساتھ اکثر بلند ہوتے ہیں۔

## گِلی براکین

گلی براکین کے چار بڑے مجموعات ہیں جو علی الترتیب اراکان یوما کی مشرقی اور مغربی سرحدات کے ساتھ ساتھ افغانی بلوچی سرحد کے ساتھ ساتھ وادی گول میں اور میکرنی ساحل کے ساتھ ساتھ واقع ہوتے ہیں۔

ملک پنجاب میں پیگو نظام کے معادل مُرّی تہوں کے نام سے اور کوہ ہمالیہ میں کسولی اور دگشائی کے نام سے مشہور ہیں۔

آسام اور برما کی زغالی سلوٹیں پیگو نظام میں واقع اور قریب جدید زمانے کی ہیں۔

بلوچستان کی مادی پہاڑیوں میں بعض تہیں جن میں دماوند، تیاپا اور دیگر وسطانی قریب تر جدید زمانے کے رکاز پائے جاتے ہیں۔ غالباً اسی نظام کے بالاتر حصّے سے متعلق ہیں۔

(۵)

# سیوالک نظام

پیگو نظام کی بالاترین تہوں سے جدید تر کوئی مخصوص بحری تہ نشینی ہندوستان میں موجود نہیں ہے۔ کوہ ہمالیہ اور کوہ ہائے بلوچستان اور برما کا خاص اُبھار وسطانی قریب تر جدید زمانے میں واقع ہوا تھا جس کے بعد اس قدیم سمندر کا وجود جو سابق میں اُن کے عمل وقوع پر قائم تھا سوائے چند حوضوں کے جو ایک دوسرے سے علیحدہ تھے جن میں سیوالک نام کے مشہور طبقات خاص کر چکنی مٹی کے اقسام مختلف ریگ سنگ اور روڈ پتھر تہ نشین ہوئے تھے کچھ بھی باقی نہ رہا۔ مثل تمام دربری سمندروں کے ان حوضوں میں نمکینی کا درجہ مختلف رہا ہے۔ جو آبی عضویات کی ترقی کے لیے مضر تھا اس لیے حیوانات کے باقیات اس صنف میں قلیل ہیں بعض روڈ پتھریں خصوصاً فوقانی سیوالک کی سیلابی الاصل ہیں اور سیلابی پنکھے خیال کی جاسکتی ہیں۔

سیوالک متحجرہ کا بڑا دَل خاص کر وہ جو کوہ ہمالیہ کے پایئں میں واقع ہے ایسے مجوولں کی ایک تدریجی تعمیق ظاہر کرتا ہے جن میں وہ تہ نشین ہوئے تھے اور یہ عمل اُس تدریجی دھسن کے تقریباً مماثل ہے جو ذوبی سے کے ضخیم دَل میں ظاہر ہوئی ہے۔

جدید تر زمانوں میں یہ تہیں ہمالیہ کی کوہی نمو کی آخری نوبت میں اُبھری تھیں جس کے بعد صرف وہ ارضی حرکت واقع ہوئی جو ایک مقابلۃً ہلکے اینٹھنے کی سی تھی اور اس نے جزیرہ نما اور ماسوائے جزیرہ نمائے ہند کے بعض خطوں کو

تیز سندھی گنگائی میدان کو مابعدی جدید تر زمانوں میں متاثر کیا تھا۔ کوہ ہمالیہ میں یہ آخری ابھار اتنا کافی شدید تھا کہ اس نے قدیم تر احجار کو جدید تر پر شمال سے جنوب کی طرف ڈھکیل دیا تھا جس کی وجہ سے وہ ساختیں جو منطرود سطح کے نام سے مشہور ہیں حاصل ہوتی ہیں۔ کوہ ہمالیہ کی ساخت کی خصوصیات مڈلی کاٹ[ا] اور مڈل مس[۲] کی تصنیفات میں خاص طور پر بہ وضاحت بیان کی گئی ہیں۔

**سیوالکی حیوانیہ**

سیوالک متحجرہ میں خاص دلچسپی اُن معدوم النسل جانوروں کے باقیات کی وجہ سے پیدا ہوتی ہے جو کوٹلی[۳]، فالکنر[۴] اور لیڈیکر[۵] کی تحقیقات کے ذریعہ علمی دنیا کو بتائے گئے ہیں۔ ان جانوروں کی ہڈیاں اور دانت خاص طور پر اس سلسلے کے تل اور اس کے اوپر روٹ تبھری پرت میں پائے جاتے ہیں۔ جو تل میں واقع ہیں وہ فوقانی قریب تر جدید (پائنی) زمانے کے ہیں اور ان میں وہ حیوانیہ پائے جاتے ہیں جو یونان کے پکرمی سلسلے کے ہمعصر ہیں۔ اس حیوانیہ کی کئی معدوم النسل جنسوں میں سے مھیبیہ، دندپستانہ، اسپہ یونانی دوپایہ، متمائی کفتار قابل ذکر ہیں۔ بالاتر روٹ پتھر جدید تر زمانے کے ہیں اور ان میں زندہ جنس ہائے پیلسان، فرسیہ، خوسیہ اور کئی دوسری پائی جاتی ہیں مگر یہ سب کے سب معدوم النسل انواع کے نمایندے ہیں۔

**رکازی حطب**

متحجری پیڑوں کی کثرت کی وجہ سے سیوالک احجار بعض وقت "رکازی حطبی مجموعہ" کہلاتے ہیں۔

**کڈنوری ریگ سنگ**

کوہ ہمالیہ کا جنوبی کنارہ احجار سیوالک سے مرکب ہے جو پنجاب، بلوچستان، آسام اور برما میں بہت ترقی یافتہ ہیں۔ جزیرہ نما کے مشرقی ساحل کے کڈنوری ریگ سنگ غالباً اسی نظام سے متعلق ہیں۔

---

[ا] Medlicott [۲] Middlemiss [۳] Cautley
[۴] Falconer [۵] Lydekker

# رابعی عہد

(۱)

**ثلجی دَور**

آخر جدید تر زمانے کے ارتفاع میں ہی کوہ ہمالیہ اور کرۂ ارض کے کئی مشہور ترین سلسلہ ہائے کوہ انتہائی اونچائی پر پہنچ چکے تھے۔ اُس وقت سے عمل تعریہ اُن کے ارتفاع کو بتدریج کم کر رہا ہے۔ ان متعدد پہاڑوں کے نمونے جو دریائی ہموار سطح کے عارضی آثار کے ساتھ مل کر واقع ہونا ظاہر ہوتا ہے جو دریائی تل کے حصّوں کی دھسن سے غالباً واقع ہوا ہے کرۂ ارض کے موسمی حالات میں ایک واضح تغیر پیدا کیا تھا جس کی وجہ سے عارضی ثلجیت اعلیٰ عروض البلد میں پیدا ہوئی تھی جس کو ثلجی دَور کے نام سے موسوم کیا گیا ہے۔

ثلجی دَور میں اعلیٰ عروض البلد کی برِ اعظمی یخ چادریں اور کوہی ثلجیات کئی مرتبہ آگے بڑھے اور پیچھے ہٹے تھے یہ اہتزاز باری باری سے مرطوب اور یابس دَوروں کے ساتھ ساتھ ایک بڑی حد تک وابستہ ہوتے ہیں۔ ان تغیرات سے جو آثار درجۂ مرطوبیت کے باقی رہ گئے ہیں اُن ممالک کے ثلجی دَور کا کارنامہ ہے جو خطِ استواء کے قریب تر واقع ہیں۔

تمام بڑے برِ اعظمی رقبہ جات کا آخری نتیجہ یابس اور ریگستانی حالات کا لازمی وقوع وظہور ہے جو تدریجی خشکیدگی اور ایسے دربری حوض کے بھر جانے سے حاصل ہوا ہے جو آخری جدید تر زمانے کے اُبھار کے بعد بھی باقی رہ گئے تھے۔

ہندوستانی پہاڑوں میں ثلجی دَور کے آثار صاف طور پر ابھی ظاہر نہیں ہوئے ہیں چونکہ اس مسئلہ کی طرف کم توجہ مبذول کی گئی ہے۔ باوجود اس کے فوری خشکیدگی کے واضح علامات موجود ہیں جو اُن ممالک کے ثلجی عہد کے اختتام سے پائے جاتے ہیں جو اس سلطنت کے شمال مغربی حصے میں واقع ہوتے ہیں۔ یہ خشکیدگی تاریخی زمانے میں بھی ایک واضح درجہ تک بڑھتی رہی ہے۔

اس امر کا یقین نہیں ہے کہ جدید تر زمانے کے اُبھار کے اختتام پر سمندر کی ایک شاخ باقی تھی جو جزیرہ نمائے ہند سے اُس وقت بھی کوہ ہمالیہ کو

## گنگا کے سیلابی مواد کی تشکیل

جدا کرتی تھی لیکن اگر ایسا بھی ہو تو یہ کوہ ہمالیہ کے تجزیہ کے ماحصل سے جلد بھر گئی تھی اور اِس طریقے سے رودِ گنگا کے عظیم سیلابی میدان کی ابتدا ہوئی جو اب جزیرہ نمائے ہند کو ایشیائی برِّ اعظم سے جوڑ دیتا ہے۔ رُودِ گنگا کے سیلابی مواد کا عظیم عمق جیساکہ برموں سے ظاہر ہوتا ہے یہ بتاتا ہے کہ اِس صورت میں دھسن بھی تہ نشینی کے ساتھ ساتھ ایک ہی وقت میں شروع ہونی چاہیے۔

بجز ڈلٹا کی قربت کے سیلابی میدان کا دیگر عظیم تر حصہ گنگا اور اس کے معاونوں کی اعلیٰ ترین طغیانیوں کی ہموار سطح کے اوپر واقع ہوتا ہے جس سے ظاہر ہوتا ہے کہ یہ رقبہ اُبھرا ہوا ہے یا یہ کہ ڈلٹا کا خطہ نسبتہً حالیہ زمانوں میں دب گیا ہے۔ قدیم سیلابی مواد کے ایک حجم کا وجود جو مادھوپور جنگل کے نام سے مشہور ہے اور جو ڈلٹائی خطے کے وسط میں ڈھاکہ کے شمال میں واقع ہے مزید براں یہ ظاہر کرتا ہے کہ کسی قدر اختلال واقع ہونا چاہیے۔ ایسے قدیم سیلابی رقبہ جات کا وجود جو حجری حوضوں کے درمیان بعض جزیرہ نما ندیوں مثلاً نربدا، تاپتی اور گوداوری کے مجری کے ساتھ ساتھ

گھرے ہوئے ہیں اسی نتیجہ کو ظاہر کرتا ہے اور یہ امر واضح ہے کہ جدید ترین زمانوں میں ہندوستان کچھ بے قاعدہ ایٹھنے سے متاثر ہوا ہے۔ ان طبیعیاتی تغیرات کی وجہ سے قدیم سیلابی مواد اور وہ جواب حالت تکوین میں ہے ایک دوسرے سے بآسانی شناخت کیا جاسکتا ہے۔ ملکی زبان میں یہ دونوں

**قدیم وجدید تر سیلابی مواد**

"بھانگر اور کھادر" کے نام سے مشہور ہیں۔ احفیاتی زمانے کے لحاظ سے یہ دونوں رابعی عہد کے دو بڑے حصوں یعنی جدید ترین اور حالیہ سے مطابقت رکھتے ہیں متعدد معدوم النسل حیوانات کے باقیات کے ذریعے واضح طور پر ظاہر ہوتا ہے کہ بھانگر یا قدیم تر سیلابی مواد جدید ترین زمانے کا ہے ان حیوانات میں سے قدیم پیلساں جو یورپ کے جدید ترین زمانے کی ایک معین نوع ہے نیز گھوڑا ابلق گینڈا اور دریائی گھوڑے کے مختلف معدوم النسل انواع قابلِ ذکر ہیں۔ ان ہی کے ہمعصر ماقبل تاریخی انسان کے وہ

**ماقبل تاریخی انسان**

قدیم ترین باقیات ہیں جو پتھر کے اوزاروں کی شکل میں جو "چلیننی" یا بادامی نمونے سے متعلق ہیں (یعنی ابتدائی زمانہ حجری کے قدیم ترین نمونے) ظاہر ہوتے ہیں۔

**اینٹیلا**

بادامی نمونے کے ہتیار "اینٹیلے" کی تہوں میں مدفون پائے گئے ہیں جو ایک فولادی مادہ ہے۔ اور احجار کے سطحی تغیر سے ان خطوں میں بنا ہے جو موسمی ہوائی اثرات یعنی یکے بعد دیگرے مرطوب اور خشک موسم کے تابع ہو گئے تھے۔ اینٹیلے موسمی تغیر کا اثر احجار سے سلیکا کو دور کرتا ہے جس کی وجہ سے ایک معقودی مادہ بچ جاتا ہے جو اپنے الومنیم یا مینگنیز کے آبیدوں پر مشتمل ہوتا ہے۔ سلیکا بڑے رقبہ جات پر بحیثیت ایک ایستی پرت کے اکثر کاذب شکلی طریقہ پر۔ ان احجار کی طرح جن کو وہ بتدریج ہٹاتا ہے کمر نشین ہوا ہے۔ یہ عوضی سلیکائی احجار اینٹیلے کے وسیع پھیلاؤ کی قربت میں اکثر نظر آتے ہیں۔

جب اینٹیلا سلیکا سے نہایت معرا ہوا اور اس میں لوہے الومنیم یا مینگنیز

کسی ایک کے آبیدوں کی کثیر زیادتی مقامی طور پر واقع ہو تو وہ ان ملزات کی قیمتی کچھ دھاتوں سے مرکب ہوتا ہے۔

اینٹیلا زیادہ جدید ترین زمانے کا ہے مگر اس کا کچھ حصہ شاید اس وقت تک بھی بن رہا ہو۔ بخلاف اس کے اسی مادہ کے مشہور حجم آغاز جدید یا اس سے قدیم تر زمانوں میں بھی بنے تھے۔ یہ پہلے ہی بتایا گیا ہے کہ طبقیاتی انقطاعات اینٹیلے کی کسی پرت سے اکثر ظاہر ہوتے ہیں جس سے برِ اعظمی حالات میں ایک وقفہ ظاہر ہوتا ہے۔

**مرتفع سواحل**

بعض "مرتفع سواحل" جو ہندوستان کے تمام کناروں کے اطراف سو فٹ کے برابر ارتفاعات پر نظر آتے ہیں غالباً جدید ترین زمانے کے ہیں۔ ہوا سے اُڑی ہوئی متجمد آہکی ریت بھی جو زیادہ تر شبکیوں کے خول سے بنی ہوئی ہے جو بحیرۂ عرب کے کناروں پر واقع ہوتی ہے اور پُربندر پتھر کے نام سے تعمیر میں زیادہ استعمال کی جاتی ہے غالباً جدید ترین زمانے کی ہے۔

**پُربندر پتھر**

**حالیہ براکین**

عظیم "ہمالی قوس" کے ہر جانب پر واقع ہونے والے سلسلہ ہائے کوہ کے خمیدہ نظام میں سرکاؤ کے خطوط کے ساتھ ساتھ جدید ترین اور حالیہ برکانی عمل کے دو خطے واقع ہیں۔ ان میں کا ایک مشرقی حصہ جو "میلانے کی قوس" میں واقع ہے اراکان یوما اور اس کا سلسلہ یعنی جزائر انڈمان کے اندرونی یا مشرقی جانب کے ساتھ ساتھ گذرتا ہے جس کے بہترین مشہور براکین پوپا[1] جزیرۂ نارکنڈم[2] اور جزیرۂ بیرن[3] ہیں۔

ان میں سے پچھلا جو کوہ ہمالیہ سے بعید ترین ہے جدید ترین اور اس سلسلے کا محض عامل مخروط ہے۔

مغربی یا "ایرانی قوس" کے ساتھ ساتھ عظیم ترین برکان جو سلطنتِ ہند کے اندر واقع ہے وہ غیر ملتہب کوہِ سلطان ہے۔ جو انوشکی ریگستان میں

[1] Pupa [2] Narcondam island [3] Barren island

واقع ہے۔

جیسے جیسے کوہ ہمالیہ کی قربت سے کوئی شخص دُور ہوتا جاتا ہے ویسے ویسے یہاں (ہندوستان میں) بھی مخروط جدید تر ہوتے جاتے ہیں چنانچہ کوہِ سلطان کے مغرب میں کوہ تفطان جو ایران میں واقع ہے ابھی تک عامل ہے۔ تمام متذکرہ بالا براکین انڈسی پتھر کے ہیں۔

اضافی بحری ہموار سطح کے اہتزاز جو حالیہ زمانے میں واقع ہوئے ہیں پست ہموار سطحی مرتفع سواحل کی و ممدنی تہ کی طرح جو حال میں کلکتہ میں برآمد ہوئی ہے نیز بمبئی اور شرقی ساحل کے ڈوبے ہوئے جنگلوں کی طرح کے آثار سے ظاہر ہوتے ہیں۔

متعدد چھوٹے تغیرات جو بحری عمل تعریہ، سیلابی ترسیب، ندیوں کی گذرگاہ میں تغیرات، زلزلوں، زمین لغز، ڈیلٹا کے نمو، بگولوں اور دیگر حقیقی وجوہ سے پیدا ہوتے ہیں تاریخی زمانے میں اب تک نظر آتے ہیں۔ یہاں عالم علم ارضیات کا کام اختتام کو پہنچ جاتا ہے اور اب ہم علم فطریات، علم آثارِ قدیمہ اور تاریخ کے دائروں میں داخل ہو جاتے ہیں۔

تمت

## سلطنت ہند کے ارضیاتی تحجرات کی جدول

| ارضیاتی زمانہ | |
|---|---|
| حالیہ، جدید ترین | [illegible] — جدید تر سیلابی مواد (کھادر) ڈلٹی تحجرات وغیرہ۔ کرنولی غار۔ گنگا، نربدا اور گوداوری وغیرہ کے قدیم تر سیلابی مواد (بھانگر) قدیم پیلساں و گینڈا وغیرہ کے ساتھ تیز پتھری اوزار، "تریوا" تہ نشین، قدیم تر مرتفع سواحل، پوربندر پتھر وغیرہ وغیرہ۔ |
| | **ہمالی اُبھار کی آخری صورت** |
| جدید تر، پائنٹی | سوالک { بالاتر تہیں فرسیہ، پیلساں، خرسیہ، سیوانیہ وغیرہ۔ وسطی سلسلہ۔ پست تر تہیں۔ اسپ، دندپستانہ، ھیبیہ، یونانی دوپایہ وغیرہ } (کڈلوری ریگ سنگ) |

**ہمالی اُبھار کی دوسری صورت**

| برما و ملایا کے خطے | بلوچستان و سندھ | ہمالی خطہ و شمالی مغربی سرحد | سلسلۂ نمکسار | کچھ | جزیرہ نما رقبہ |
|---|---|---|---|---|---|
| بیگو نظام | [illegible] — دراز دندپستانہ دار تہیں، بنگاجی سلسلہ، گاجی سلسلہ، ناڑی { فوقانی، تحتانی } | کسولی، ڈگشئی اور مری تہیں۔ متداخل گرانیٹ۔ | مری تہیں، متداخل نمک اور پٹرولیم۔ | بیگو نظام — بنگلاجی یا ڈوارکا سلسلے، گاجی سلسلہ۔ | بیگو نظام — کاٹھیاواڑ کی گاجی تہیں |

**ہمالی اُبھار کی پہلی صورت**

| برما و ملایا کے خطے | بلوچستان و سندھ | ہمالی خطہ و شمالی مغربی سرحد | سلسلۂ نمکسار | کچھ | جزیرہ نما رقبہ |
|---|---|---|---|---|---|
| کھرور سلسلہ، لاکی سلسلہ | کھرور سلسلہ، لاکی سلسلہ، (ایوسین نظام) { مستی کی توٹ، لنگیکا منطقہ، پست تر بحری تہیں، سیلابی تہیں } | شملہ کے سکیات، لاکی سلسلہ | کھرور سلسلہ، لاکی سلسلہ | کھرور سلسلہ، لاکی سلسلہ | کھرور۔ بروچ سورت وغیرہ کے سکیات، لاکی۔ مغربی راجپوتانہ کے سکیات |

ہیلویشی، برڈیگالی، آکوٹیا نیائی، اسٹامپی، سنانیسی، بارٹونی، لوٹیشی، کوئزی، لندنی چکنی مٹی، اولیچ اور ریڈنگ

# فہرست اصطلاحات

## خلاصہ طبقات الارض ہند

| انگریزی | اُردو |
|---|---|
| **A** | |
| Acanthoceras | خارسنگا |
| A. Conciliatum | پیوستہ خارسنگا |
| Accumulation | اجتماع - مجتمع |
| Adularia | ادولی |
| Agate | اجیٹ - عقیق |
| Age | زمانہ (ج - ازمنہ) |
| Agencies | عوامل |
| Aggregate | مجموعہ |
| Albite | البائیٹ |
| Algonkian | الگونکی |
| Alkali | قلی |
| Alluvial plain | دریا برآمد میدان |
| Alluvium | دریا برآمد مواد |
| Allumina | الومینا |
| Aluminium | الومینیم |
| Alveolina | جوفیزہ |
| Amethyst | مرطیس |
| Ammonite | آمونائیٹ - ایمونیہ - ایمیشیہ |
| Amphibia | جل تھلیے |
| Amphibole | ایمفیبول - شُبہیّہ |
| Amphistegina | سُورانحدار جل تھلیا |
| Amygdaloid type | بادام نما صنف یا نمونہ |
| Andalusite | اندلسی |
| Andesine | انڈیزی |
| Andesite | انڈیزی پتھر |
| Anorthite | غیر عمودی پتھر - بے قائمہ پتھر |
| Anorthosite | غیر عمودی پتھر |
| Anticlinal | ضد میلان - ضد میلانی |
| A. arch | ضد میلانی محراب |
| A. crest | ضد میلانی اوج |
| Anticline | ضد میلان |
| Archaean | قدیمہ |
| Archaeology | علمِ آثارِ قدیمہ |

| اردو | انگریزی |
|---|---|
| ریتیلا۔ ریت دار | Arenaceous |
| چکنی مٹی کا۔ گلی | Argillaceous |
| حصاریہ | Arkose |
| آرٹنسکی | Artinskian |
| مبہمہ | Asaphus |
| اسلینہ | Assilina |
| دانہ دار اسلینہ | A. granulosa |
| کانیادار اسلینہ۔ مرغولہ دار اسلینہ | A. spira |
| کرہ ہوائی عوامل | Atmospheric agencies |
| آتوری | Aturian |
| لمعی | Augite |
| طلائی رگ | Auriferous vein |
| اونتری۔ آفاقی | Avanturine |
| | **B** |
| چوبہ | Baculite |
| بجوسی | Bajocian |
| پٹہ دار پرتیلا | Banded gneiss |
| بارٹونی | Bartonian |
| باصلطا | Basalt |
| باصلطی لاوا | Basaltic lava |
| اساسی۔ بنیادی | Basic |
| حوض | Basin |
| باتھی | Bathonian |
| تہ | Bed |

| اردو | انگریزی |
|---|---|
| سنانیہ | Belemnite |
| کمربند | Belt |
| بھانگر | Bhangar |
| ڈھیپا | Block |
| بوس | Boss |
| گنڈ | Boulder |
| بازوپایہ | Brachiopod |
| انقطاع | Break |
| بریکیا۔ ٹوٹہلا | Breccia |
| برینیہ | Breynia |
| فلکی برینیہ | B. Carinata |
| گلٹیالہ برینیہ | B. multituberculata |
| کائی حیوانیہ | Bryozoa |
| بنٹر | Bunter |
| برڈیگالی زمانہ | Burdigalian age |
| | **C** |
| کلسی۔ آہکی | Calcareous |
| کفشکہ | Calceole |
| غرفی کفشکہ | C. Sandalina |
| نہاں چشمہ | Calymene |
| کمبری | Cambrian |
| کمپانی | Campanian |
| کاربنی | Carbonaceous |
| کاربانک ترشہ | Carbonic acid |

| انگریزی | اُردو |
|---|---|
| Carboniferous | کاربن زا |
| Cardita | قلبیہ |
| C. beaumonti | بومنٹی قلبیہ |
| Carnian | کارنیائی |
| Cenomanian | سینومنی |
| Cephalopod | سرپایہ |
| Ceratite | سنگیلا |
| C. normalis | ٹھیٹ سنگیلا |
| Charnockite | چارنکی |
| Cheirurus | دست دُمہ |
| Chellean | چلینی |
| Chiastolite | قینچیلا |
| Chloride | کلورائیڈ |
| Chrome | کروم |
| Chronological | زمانی |
| C. relation | زمانی رشتہ یا تعلق |
| Cleavage | تراقیدگی |
| Clypeclampas | مجنّیہ |
| Coal | زغال۔ معدنی کوئلہ |
| C. basin | حوضی زغال۔ معدنی کوئلہ کا حوض |
| C. field | میدان زغال |
| C. measures | زغال دار طبقات |
| C. seam | زغالی سلوٹ |
| Compressed | بچکا ہوا۔ پچکا |
| Concentric | ہم مرکز |
| Concretionary | معقودی |
| cone | مخروط |
| Conformity | تطابق |
| Conglomerate | روڑے پتھر |
| Consolidation | تجمد |
| Contact metamorphism | تماسی تقلب |
| Contemporaneous | ہمعصر |
| Coral | مرجان |
| Core | جگرہ |
| Correlation | ہم رشتگی |
| Corrugation | لہریانا |
| Corundum | کرنڈ |
| Cretaceous | کھریا ارضی۔ کھریائی |
| Crinoid (fossil) | سوسنہ |
| Crust | قشر |
| Crustacea | قشریہ |
| Crystalline | بلوری |
| Crystallisation | بلور بندی |
| Cuisian | کوئزی |
| Cuspidata | انی دار |
| Cyclolobus | مدور تفنتہ |
| Cyclone | بگولہ |
| Cypreidae | زہرہ حیوانیہ |

| انگریزی | اردو |
|---|---|
| Cystidean | انبانا |
| Cystoid | انبان نما |
| **D** | |
| Dagshai | ڈگشائی |
| Dalmanite | ڈلمنیہ |
| Danian | ڈانیائی |
| Danubite | ڈیانوبیہ |
| Daonella | فتیلیہ |
| D. lommeli | لومیلی فتیلیہ |
| Deccan trap | دکنی ٹراپ |
| Decomposition | تحلیل |
| Delta | ڈلٹا |
| Denudation | تعریہ |
| Deoban | ڈیوبی |
| Deposition | تہ نشینی |
| Desiccation | خشکیدگی |
| Desmoceras | جکڑ سنگا |
| Devonian | ڈیونی |
| Dikelocephalus | دوگٹھ سرا |
| Dinotherium | مہیبیہ (مشتق از مہیب) |
| Diorite | عامیہ |
| Dip | میلان ۔ مائل |
| Disintegration | تجزیہ |

| انگریزی | اردو |
|---|---|
| Dislocation | سرکاؤ |
| Disturbance | اختلال |
| Dolomite | ڈولومی ۔ ڈالومی |
| Dome-gneiss | گنبدی پرتیلا |
| Dunite | ڈونی |
| Duvalia | ڈوالیہ |
| Dyke | سد ۔ ڈئیک |
| Dynamic | حرکی |
| **E** | |
| Earthquake | زلزلہ |
| Echinoid | خار پشتہ |
| Echinolampas | فربہ خار پشتہ |
| E. Jacquemonti | جاکی مانٹی فربہ خار پشتہ |
| Elaeolite | سلیطی |
| E. Syenite | سلیطی سینئی |
| Elephas | پیلسان |
| E. Antiquus | قدیم پیلسان |
| Encrinurus | سوسن دُمہ |
| Enormous mass | ضخیم مواد |
| Enstatite | ہٹیلا |
| Eocene | آغاز جدید زمانہ |
| Equator | خطِ استواء |
| Equivalent | مُعادِل |
| Equus | فرسیہ |

| انگریزی | اُردو |
|---|---|
| Era | عہد |
| Eruptions | التہاب |
| Eupatagus | خوش حاشیہ |
| E. patellaris | چپٹا خوش حاشیہ |
| E. rostratus | منقاری خوش حاشیہ |
| Exotic block | غیر جنس ڈھیپا |
| Exposure | مکشوفہ |
| Extinct | (۱) معدوم النسل۔ معدوم (۲) غیر ملتہب |
| Extrusive | مخرجہ |
| **F** | |
| Facies | شکل۔ وضع |
| Fault | خلل |
| Fauna | حیوانیہ |
| Felspar | فلسپار |
| Felspathic | فلسپاری |
| Felspathoid | فلسپار نما |
| Fenestella | غرفہ |
| Ferromagnesian | لوہ گنیزی یا گنیشی |
| Ferruginous | آہن دار۔ آہنی |
| Fissure | شگاف۔ دراڑ |
| Flag | سل |
| Flexible (sandstone) | خم پذیر (ریگ سنگ) |
| Flora | نباتیہ |

| انگریزی | اُردو |
|---|---|
| Flow | بہاؤ |
| Fluidity | سیالی |
| Fluvial sedimentation | سیلابی ترسیب |
| Fluviatile | سیلابی |
| Flysch | ذوبی |
| Fold | پیچ و خم |
| Foraminifera | شبکیہ |
| Formation | متحجرہ۔ تشکیل |
| Fossil | رکاز |
| Fossiliferous | رکاز دار۔ رکازی |
| Fossil-wood group | رکاز حطبی مجموعہ |
| Fundamental | بنیادی |
| Furrow | لیک۔ فجوہ |
| Fusulina | ڈوکہ |
| **G** | |
| Gabbro | گیبرو |
| Gangamopteris | نس فرنیہ |
| Garnet | تامڑا |
| Gastropod | شکم پایہ |
| Gault | گالٹ |
| Geological formation | ارضیاتی متحجرہ |
| Geologist | عالم ارضیات |
| Geology | ارضیات |
| Giumal | گیومل |

| انگریزی | اُردو |
|---|---|
| Gizehensis | گیزہین |
| Glaciation | ثلج |
| Glacial | ثلجی |
| Glacier | ثلجیہ |
| Glauconitic | کنجالی |
| Globe | کُرہ |
| Glossopteris | جیب فرنیہ |
| Gneiss | نیس - پرتیلا |
| Gneissose | نیس نما - پرتیلا نما - پرتیلا |
| Gondwana land | سرزمین گونڈوانہ |
| Granite | گرانیٹ - گرینیٹ |
| Granitic | گرانیٹی |
| Granitoid | گرانیٹ نما |
| Granular | دانہ دار |
| Granulite | گریانولیٹ |
| Graptolite | نگاریہ |
| Greensand | سبزریگ |
| Griesbachi | گریزباخی |
| Gritty | کنکریلا |
| Group | مجموعہ |

## H

| انگریزی | اُردو |
|---|---|
| Haematite | دموی |
| Haimanta | ہیمنتا |
| Halobia | ہیلوبیہ |
| Halorite bed | ہیلوریٹی تہ |
| Hamite | قلابیہ |
| H. armatus | مسلح قلابیہ |
| Helladotherium | یونانی دوپایہ |
| Helvetian age | ہیلویشی زمانہ |
| Hemipneuste | آدھ پھلا |
| Hipparion | اسپہ |
| Hippopotamus | دریائی گھوڑا |
| Heteroceras | انمل سنگا |
| H. Indicum | ہندوستانی انمل سنگا |
| Horizon | اُفق |
| Horizontal | اُفقی |
| Horn-blendic | ہارن بلینڈی<br>سینگسا - سینگسا |
| Humidity | مرطوبیت |
| Huronian | ہیورونی |
| Hyaenarctos | شمالی کفتار |
| Hydrate | آبیدہ |

## I

| انگریزی | اُردو |
|---|---|
| Ice-sheet | یخ چادر - یخی چادر |
| Identification | شناخت |
| Igneous | اگنی - ناری |
| Illaenus | کنکھیا |
| Indoceras | ہندسنگا |

| انگریزی | اُردو |
| --- | --- |
| Inland basin | دوبرّی حوض |
| Inland sea | دربرّی بحیرہ |
| Inner core | جگرہ |
| Interlocking grains | گتھواں دانے |
| Intermedius | مابینی |
| Intertrappean | بین ٹریپی |
| Intrusive rocks | متداخلہ احجار |
| Iranian arc | ایرانی قوس |
| Ironstone | لوہ پتھر |
| **J** | |
| Jasper | یشب |
| Jurassic | جورائی |
| Juvavity (bed) | جواویٹی (تہ) |
| **K** | |
| Kadapah | کڑپا |
| Kenper | کانپر |
| Khadar | کھادر |
| Khirthar | کھردھر |
| Khondalite | کھنڈالی |
| Kodurite | کوڈوری |
| **L** | |
| Lagoon | کھاڑی |
| Lamelli branchiata | ورقی خیشومیہ |
| Lameta | لمیٹا |

| انگریزی | اُردو |
| --- | --- |
| Landslip | زمین لغز |
| Laterite | اینٹیلا۔ خشتی |
| Latifron | پہناں سیما |
| Latitude | عرض بلد |
| Layer | پرت |
| Lepidocyclina | گردفلسہ |
| L. dilatata | کشادہ گردفلسہ |
| L. Marginata | حاشیئی گردفلسہ |
| L.theobaldi carter | تھیوبالڈ کارٹری گردفلسہ |
| Level | ہموار۔ سطح |
| Lias | لیاس |
| Lignite | لگنائیٹ۔ حطبی |
| Limestone | چونا پتھر |
| Lower Senonian | تحتانی سینونی |
| Lucina | لوسینہ |
| L. Columbella | فاختہ لوسینہ |
| Lutetian | لوٹیٹی |
| **M** | |
| Maestrichtian | میس ٹرکٹی |
| Magnesia | مگنیشیا |
| Magnetite | مقناطیسہ۔ مگنیٹائیٹ |
| Manganese | مینگنیز |
| Manganiferous | مینگنیز دار |

| انگریزی | اردو |
| --- | --- |
| Marine denudation | بحری تعریہ |
| Marl | مارل |
| Massive limestone | ضخیم چونا پتھر |
| Mastodon | دندپستانہ |
| M. angustidens | دراز دندپستانہ |
| Matrix | زمین |
| Medlicottia | مڈلیکاٹیہ |
| Meekoceras | نرم سنگا |
| Megalodon | بڑدنتا |
| Memoir | یادداشت |
| Meridian | نصف النہار |
| Mesozoic | وسط حیاتی |
| Metamorphism | کایا بدلی۔ تقلب |
| Metamorphosed sediment | منقلبہ سوب |
| Mica | ابرک |
| Mica pegmatite | ابرکی جڑا پتھرا |
| Midrib | شہ رگ |
| Mineral resources | معدنی ذرائع |
| Miocene | قریب تر جدید |
| Mollusca | رخوہ۔ نرم گوشتہ |
| Molten rocks | احجار مذاب |
| Monograph | یک موضوعہ |
| Monolith | یک لختہ |
| Monsoon | موسمی ہوا |

| انگریزی | اردو |
| --- | --- |
| Montlivaltia | کوہ برجہ |
| M. vignei | وگنائی کوہ برجہ |
| Moscovian | ماسکوی |
| Mud volcano | کیچڑ جوالا مکھی۔ گلی برکان |
| Muschel kalk | صدفی آہک سنگ |
| Muth quartzite | مُت کاریہ |

## N

| انگریزی | اردو |
| --- | --- |
| Namhsin sandstone | نمہسین ریگ سنگ |
| Nautilus | عائمہ۔ تیراکہ |
| N. Complanatus | مسوی عائمہ۔ چکنا تیراکہ |
| N. danicus | ڈانیکی عائمہ۔ ڈانیکی تیراکہ |
| N. Gizehensis | گیزہنی عائمہ۔ گیزہنی تیراکہ |
| N. huxleyanus | ہکسلیہ عائمہ۔ ہکسلیہ تیراکہ |
| N. perforatus | مثقب عائمہ۔ مشبک تیراکہ |
| Neobolus beds | نیوبولی تہیں |
| Neozoic | نوحیاتی |
| Noetlingia | نوٹ لنگیہ |
| N. atacicus | اٹسکی نوٹ لنگیہ |
| N. granulosa | دانہ دار نوٹ لنگیہ |
| N. planulatus | مسوی نوٹ لنگیہ<br>چکنا نوٹ لنگیہ |
| Norian | نوری |
| Norite | ناروی |
| Normalis | طبعی پھیٹ |

| انگریزی | اردو |
|---|---|
| Nummulite | سکیہ |
| N. atacicus | اشکی سکیہ |
| N. gizehensis | گیزہینی سکیہ |
| N. granulosa | دانہ دار سکیہ |
| N. intermedius | میانہ سکیہ |
| N. niasi | نیاسی سکیہ |
| N. perforatus | مشبک سکیہ |
| N. planulatus | مسوی یا چکنا سکیہ |
| N. Vascus | نلی دار سکیہ |
| Nummulitic | سکوی |
| **O** | |
| Olenus | اولینس۔ اولینوس |
| Oligocene | قریب جدید |
| Oolitic | سنگ بیضوی |
| Ore | کچ دہات |
| Organism | عضویہ |
| Ornamental stone | آرائشی پتھر |
| Orogenic | کوہ خیز۔ کوہ خیزی |
| Oscillation | اہتزاز |
| Otoceras | کن سنگا۔ کن سنگی |
| Outburst | التہاب |
| Outcrop | بارزا |
| Outflow | بہاؤ |
| Overthrust | برسیوزی |
| Oxide | آکسائڈ |
| Oyster-bed | صدفی تہ |
| **P** | |
| Pab standstone | پب ریگ سنگ |
| Pachydiscus | دبیز قرصہ |
| P. Peramplus | پُر دبیز قرصہ |
| Palaeontologia indica | رکازیات ہند |
| Palaeontological data | رکازیاتی مقدمات یا معطیات |
| Palaeozoic | قدیم حیاتی |
| Pebble | رتا بٹی |
| Pecten | مشطیہ۔ کنگھیا |
| P. Vasseli | نالی دار کنگھیا |
| Pegmatite | جرط پتھرا |
| Peridotite | گردابا |
| Permian | پرمیئی |
| Petrological | حجریاتی |
| Phacops | مسور آنکھا |
| Phenomenon | مَنظہر |
| Phillipsia | فلیپسیہ |
| Phyllite | ورقی |
| Physical break | طبیعیاتی انقطاع |
| Physiographical history | فطریاتی تاریخ |
| Pinacoceras | تختی سنگا |
| Placenticeras (tamulicum) | آنول سنگا (تاملی) |

| انگریزی | اردو |
|---|---|
| Pleistocene | جدید ترین |
| Pliocene | جدید تر |
| Pliomera | کثیر عضویہ |
| Pontian | پانٹی |
| Porphyry | سماق |
| Potstone | باسن پتھر |
| Pre-cambrian | ماقبل کیمبری |
| Prehistoric | قبل تاریخی |
| Preservation | تحفظ |
| Preserved fossils | محفوظ رکازات |
| Primary | ابتدائی |
| Primordial gneiss | ابتدائی پرتیلا |
| Product | حاصل |
| Productus | تنیلا |
| Protocardium | نخز قلبیہ |
| P. Hillanum | ہلانی نخز قلبیہ |
| Pseudomorphous | کاذب شکلا |
| Ptychite | پیچیدینہ |
| Ptychoparia | جوڑپیچیہ |
| Purple standstone | قرمزی ریگ سنگ |
| Pyrina | پیرینہ |
| Pyroxene | غیر آتشی |
| **Q** | |
| Quarternary | رابعی |

| انگریزی | اردو |
|---|---|
| Quartz | گار |
| Quartzite | گاریہ |
| Quiescence | سکون |
| **R** | |
| Raised beach | مرتفع ساحل |
| Recent | حالیہ |
| Record | کارنامہ |
| Redlichia | سرخ لیچیا |
| Regression (of the ocean) | بازگشت |
| Representative | نمایندہ |
| Rhynchonella | منقاریہ |
| R. Griesbachi | گریزباخی منقاریہ |
| Rhyolite | سیالیہ |
| Rhyolitic lava | سیالوی لاوا |
| Ridges and furrows | ٹیلے اور جھریاں۔ حید و نجود |
| Rocks | احجار |
| **S** | |
| Salt crystal | نمکی بلور |
| Salt range | سلسلۂ کوہ نمک۔ سلسلۂ نمک سار |
| Sandstone | ریت پتھر۔ ریگ سنگ |
| Sannoisian | سنائیسی |
| Scapolite | کتفی |
| Schist | شیست۔ ورقیلہ |
| Schistose gneiss | شیستی نائیس۔ ورقیلی پرتیلا |

| اُردو | انگریزی |
|---|---|
| شلوئن باخیہ | Schloen-bachia |
| شلوئن باخیہ منتفخ | Schloen-bachia inflata |
| شلوٹیریہ | Schluteria |
| شواگرینہ | Schwagerina |
| ثانوی | Secondary |
| تراش | Section |
| رسوب | Sediment |
| نظام ہائے رسوبی | Sedimentary systems |
| ترسیب | Sedimentation |
| سینونی | Senonian |
| تسلسل | Sequence |
| سنپیلا | Serpentine |
| سنپیلا چونا پتھر | Serpentinous limestone |
| شیل | Shale |
| سنگریزے | Shingles |
| سلیکیٹ | Silicate |
| سلیکائی۔ ریگی | Siliceous |
| مُرمل | Silicified |
| سِل | Sill |
| سلمنی | Sillimanite |
| ونٹ | Silt |
| سیلوری | Silurian |
| سیوالکی | Siwalik |
| سوڈیلا | Sodalite |

| اُردو | انگریزی |
|---|---|
| فراش | Soil |
| چھینٹےدار ریگ سنگ | Speckled sandstone |
| گول سرا | Sphaerocoryphe |
| دندی قرصہ | Sphenodiscus |
| کُرک | Spherule |
| کمانی پیچیہ | Spiriferina |
| اسٹراچیائی کمانی پیچیہ | S. stracheyi |
| اسٹامپی | Stampian |
| زمانۂ حجری | Stone-age |
| طبقیاتی | Stratigraphical |
| طبقیاتی انقطاع | S. break |
| طبقیاتی تعلق | S. relation |
| طبقیاتی برنہادگی | S. superposition |
| طبقیات | Stratigraphy |
| طبقہ۔ طبق | Stratum |
| پٹی | Strip |
| ساخت | Structure |
| سباتھوی مجموعہ | Subathu group |
| تحت البحری | Submarine |
| دھسن | Subsidence |
| ذیلی طبقات | Sub-stratum |
| برنہادگی | Superposition |
| پیمائش | Survey |
| پیمائش کنندہ۔ پیمائندہ | Surveyor |

| اُردو | انگریزی |
|---|---|
| ٹانکا | Suture |
| سینیٹی | Syenite |
| ہم زمانہ۔ ہم عصر | Synchronous |
| ہم میلان | Syncline |
| نے آہنجرہ | Syringothyris |
| انی دار نے آہنجرہ | S. cuspidata |
| نظام | System |

## T

| اُردو | انگریزی |
|---|---|
| بلغم | Talc |
| مماسی | Tangential |
| ثلاثی | Tertiary |
| ٹیتھس | Tethys |
| بافت | Texture |
| تھینیشی | Thanetian |
| مطرود سطح | Thrust plane |
| ٹرولائیٹس | Tirolites |
| جانگاری | Topographical |
| جانگارانہ خصوصیت | T. individuality |
| طوری | Tor |
| کھُردرا سنگا | Trachyceras |
| ٹراپ | Trap |
| سہ طبقی | Trias |
| سہ طبقی زمانہ | Triassic age |
| سہ لختہ | Trilobite |
| ٹروپی تہ | Tropite bed |
| کُنڈ | Trough |
| خلل کُنڈ | T. fault |
| برکانی جھانواں | Tuff |
| ٹورونی | Turonian |
| کلسی | Turrilite |
| برگیری کلسی | T. bergeri |
| پسلی دار کلسی | T. Costatus |

## U

| اُردو | انگریزی |
|---|---|
| اومیائی تہیں | Umia beds |
| عدم تطابق | Unconformity |
| غیر رکاز دار | Unfossiliferous |
| یکساں | Uniform |
| اُبھار | Upheaval |
| فوقانی سیلوری | Upper silurian |
| یورلی | Uralian |
| خرسیہ | Ursus |
| اُٹاٹور | Utatur |

## V

| اُردو | انگریزی |
|---|---|
| رگ | Vein |
| زہرہ اگلاری | Venus Aglaurae |
| وکاریا ورنیولی | Vicaria verneuili |
| بُرکانی | Volcanic |
| بُرکان۔ جوالا مکھی | Volcano |

| اُردو | انگریزی |
| --- | --- |
| پیچ حیوانیہ | Volutidae |
| | **W** |
| اینٹھنا | Warping |
| موسم پذیر ہونا | Weather (v) |
| | **Z** |
| زبنگی تہیں | Zebingyi beds |
| زیخ سنگ | Zechstein |
| زیوانی | Zewani bed |
| منطقہ | Zone. |

# غلط نامہ

## خلاصہ طبقات الارض ہند

| صفحہ | سطر | غلط | صحیح | صفحہ | سطر | غلط | صحیح |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۴ | ۵ | پرمی | پرمی | ۲۳ | ۱۴ | چیپیر | چپیر |
| ۵ | ۸ | امجار | احجار | ۲۵ | ۷ | بقابل | بمقابل |
| 〃 | ۹ | الومیٹا | الومینا | ۲۶ | ۱۹ | تحنانی | تحتانی |
| ۶ | ۱ | مینگانیز | مینگنیز | ۲۷ | ۲۰ | جُونے | چُونے |
| ۱۰، ۱۴، ۱۵ | ۵، ۵-۱۶ | گرامی | گرانیٹی | ۳۱ | ۱ | ر کا ز | رکاز |
| ۱۰ | ۱۱ | سلیکیٹ | سِلیکیٹ) | 〃 | ۹ | رہمنو | رہمنو |
| ۱۴ | ۱۳ | سنگیسے | سِنگسے | 〃 | ۱۲ | اریتیلی | ریتیلی |
| 〃 | ۱۸ | رسوبی | رسوبی | ۳۴ | ۴ | نمودار | کا نمودار |
| 〃 | ۲۴ | تامڑہ | تامڑہ | ۳۶ | ۸ | ارضیانی | ارضیاتی |
| ۱۷ | ۷ | لبستر | بَستر | ۳۷ | ۱۳ | وجہ | وجہ سے |
| 〃 | ۸ | ملشوفہ | مکشوفہ | ۳۸ | ۱ | کھلے ہوئے تھے | کھلی ہوئی تھیں |
| ۱۸ | ۱۰ | ورقیبلوں | ورقیلوں | 〃 | ۲۰ | حزیرہ نما | جزیرہ نما |
| ۲۰ | ۱۵ | سوائے | سوا | 〃 | ۲۳ | تھے۔ | تھے |
| ۲۱ | ۹ | علسی | کلسی | ۴۵ | ۱۴ | بریکیا | بریکیا |
| ۲۲ | ۱۹ | ہیبانڈی | ہتیانڈی | 〃 | فٹ نوٹ | Breccia | Breccia a |

| صفحہ | سطر | غلط | صحیح |
|---|---|---|---|
| ۵۷-۴۷ | ۲۱-۱۳ | فوقاتی | فوقانی |
| ۴۸ | ۱۱ | رغال | زغال |
| ۴۹ | ۱ | رکاذی | رکازی |
| ″ | ۲ | دیلڈنی | وِیلڈنی |
| ۵۱ | ۷ | سلسلۂیک | سلسلۂ یک |
| ۵۲ | ۲۵ | ہیں۔ | ہیں |
| ۶۴-۵۵ | ۸-۴ | کھُریائی | کھریائی |
| ۵۵ | فٹ نوٹ | غلط Schloenbachia | صحیح Schloenbachiaے |
| ۵۶ | ۱۵ | جوبز | چوبہ |
| ۵۷ | ۱ | ترامے | زمانے |

| صفحہ | سطر | غلط | صحیح |
|---|---|---|---|
| ۶۰ | ۴ | برے | بڑے |
| ۶۳ | ۱۳ | گو جدید | گو آغاز جدید |
| ″ | ۱ | جبن | جس |
| ۶۵-۶۴ | ۱۹-۵ | ریگِ سنگ | ریگ سنگ |
| ۶۴ | ۲۱ | متبجرہ | متحجرہ |
| ۶۵ | ۱ | تھا۔ | تھا |
| ″ | ۱۵ | فلکی برینیہ | فلکی برینیہ |
| ″ | ″ | گرد فلسفہ | گرد فلسہ |
| ″ | ۱۶ | فکار | وکار |
| ″ | ۱۸ | وادیٔ | وادی |
| ۶۸ | ۱۹ | مرتل | مُرتّل |